جواب۔ تعجب ہے۔ کہ اپنی طرح بشر اور بڑا بھائی کہنے اور مر کر مٹی میں ملنے والا قرار دینے والے گستاخوں کو ایک سیدھی سادی عبارت میں گستاخی نظر آئی۔ نظر نہیں آئی۔ بلکہ زبردستی بنائی۔ کہ لفظ راعی (محافظ و نگہبان) کو چرواہا بنا کر گستاخی خود کی۔ اور الزام دوسروں پر لگا دیا۔ اور اجمالاً تمثیلی طور پر لفظ ''بکری'' کے حفاظت و شفقت کے وصف کو جانور کے مشابہ ٹھہرا دیا۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ، اگر اسی طرح زبردستی مفہوم کو بگاڑا جائے۔ تو پھر معاذ اللہ اسد اللہ اور شیر خدا کہنے کی کیا گنجائش ہو گی۔ جیسا کہ لفظ شیر سے وصف شجاعت مراد ہے۔ جانور کے مشابہ ٹھہرانا نہیں اسی طرح لفظ بکری سے وصف شفقت و حفاظت مراد ہے۔ اور بس۔ جیسا کہ قرآن میں بھی۔ لَهٗ تِسْعٌ وَّ تِسْعُوْنَ نَعْجَةً وَّلِیَ نَعْجَةٌ وَّاحِدَةٌ۔ بطور تمثیل وارد ہے۔ نہ کہ معاذ اللہ بیویوں کو دنبیاں اور جانور کے مشابہ قرار دینا

الزام۔ ''بریلویو۔ مزاروں پر یہی کچھ ہوتا ہے۔ کہ لڑکیاں پسند کی جائیں اور صاحب مزار ہبہ کر دیں''۔ (قدامت صفحہ ۴۶ ملخصاً)

جواب۔ بات ثبوت اور تمیز سے کرو۔ خواہ مخواہ بہتان تراشی و کذب بیانی نہ کرو۔ یہ انہیں سیدی عبد الوہاب شعرانی کا واقعہ ہے جن کا ابھی تم نے حوالہ دیا۔ اور میر سیالکوٹی نے ان کی رفعت شان بیان کی۔ بریلویوں کا نشانہ بنا کر اولیاء کرام سے استہزاء کرتے ہوئے کچھ شرم کرو۔ باقی رہا ہبہ کا مسئلہ۔ تو کنیز کا ہبہ اور خرید و فروخت کا مسئلہ اہل علم کیلئے کوئی تعجب کی بات نہیں یہ تمہاری شرارت و جہالت ہے کہ تم نے کنیز کی بجائے لڑکیاں پسند کرنے کا لفظ استعمال کر کے غلط تاثر دیا۔ حالانکہ نہ آج کل کوئی کنیز ہے۔ نہ ہی ہبہ وغیرہ کا سوال پیدا ہوتا ہے اور کچھ نہیں تو ''فتاویٰ ثنائیہ'' ہی دیکھ لیتے۔ لکھتے ہیں۔ آجکل لونڈی (کنیز) کوئی نہیں۔ یہ عورتیں تمام آزاد ہیں۔ اور آزاد کو غلام بنانا موجب لعنت ہے۔ شخص مذکور جو آزاد عورت خرید کر بغیر نکاح کے ملاپ کرتا ہے۔ تو زانی ہے''۔ (جلد دوم صفحہ ۲۰۲) معلوم ہوا کہ



تمہارا تمام تاثر غلط اور باطل ہے۔ الزام۔ ''مولوی احمد رضا خاں صاحب محمد بن عبد الباقی کو ملوث کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔ کہ انبیاء علیہم السلام کی قبور مطہرہ میں ازواج مطہرات پیش کی جاتی ہیں۔ وہ ان کے ساتھ شب باشی فرماتے ہیں''۔ (صفحہ ۴۶ قدامت)

جواب۔ قاری صاحب جہالت کے ساتھ اس قدر جسارت نہایت شرمناک ہے۔ علماء عرب و عجم کے ممدوح پر ناحق اعتراض کرتے ہو۔ اعلیٰحضرت فاضلِ بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے علامہ محمد بن عبد الباقی کو ملوث نہیں کیا۔ بلکہ بالکل صحیح حوالہ دیا ہے۔ کسی اہلِ علم سے ''شرح مواہب'' ج ۶ صفحہ ۶۹ پڑھواؤ تا کہ حقیقتِ حال معلوم ہو۔ شب باشی محض خدمت اقدس میں رات گزارنا ہے۔ اور اگر تمہارا مفہوم ہی مراد ہو۔ تو پھر ذرا۔ اپنے گھر کی بھی خبر لو۔ ترجمانِ جمعیت ''اہلحدیث'' ہفت روزہ ''الاسلام'' لاہور ۲۳ ربیع الاول ۱۴۰۴ھ میں لکھا ہے۔ کہ عرب شیوخ کی شب باشی کا انتظام ملتان روڈ لاہور) کیا گیا تھا۔'' قاری صاحب بتائیے۔ عرب شیوخ کی شب باشی کا انتظام ''اہلحدیثوں نے کیوں کیا۔ کس کے ساتھ کیا اور کیسے کیا۔ الزام۔ بریلویوں مقلدوں کے نزدیک سوائے اس کوے کے جو مردار کھاتا ہو۔ سب کوے حلال ہیں۔ مثلاً غراب الزرع اور عقعق وغیرہ دوسری طرف الّو کو حلال کہتے ہیں''۔ (قدامت صفحہ ۴۷۔ ۴۹)

جواب۔ اسی نجاست و مردار خوار زاغ معروف کی حلّت و حرمت اہل سنت و جماعت و دیابنہ وہابیہ کے مابین مختلف فیہ ہے۔ اور قاری صاحب نے خود اسکی حرمت کا اعتراف کیا ہے۔ تو پھر الزام کیسا؟ دیگر اقسام کا ذکر محض غیر متعلق و خلط مبحث ہے۔ اور یہ قاری کی پرانی بیماری ہے۔ ثانیاً۔ اسی زاغ معروف کی ''سردار اہلحدیث'' مولوی ثناء اللہ امرتسری کے دادا استاد مولوی رشید احمد گنگوہی نے حلال قرار دیا ہے۔ اور ''سردار اہلحدیث'' نے اس کی تحسین کی ہے (کمامر) پھر یہ عجیب حماقت ہے کہ خود حلت کے قائل ہو کر الٹا ہم پر

اعتراض۔ قاری جی۔ یہ مسئلہ تو آپ سے طے نہیں ہو سکا۔ اور دیگر اقسام میں خواہ مخواہ ٹانگ اڑا دی ہے۔ ہاں دیگر جس قسم میں بھی آپ کو اختلاف ہے۔ آپ حدیث صحیح وصریح سے اس قسم کا حکم بیان کریں۔ اس لئے کہ آپ ''اہلحدیث'' ہیں نا؟ جہاں تک اُلّو کا تعلق ہے۔ افسوس کہ اس میں بھی قاری صاحب کی تحقیق صحیح نہیں۔ بھلا جس شخص کو خود اپنے مسلک اور اپنے اکابر کے موقف کا صحیح علم نہ ہو۔ (جیسا کہ۔ ہم متعدد مواقع پر قاری کا اس کے اکابر سے تصادم بیان کر چکے ہیں) اسے دوسرے مکتب فکر کی صحیح تحقیق کیسے ہو سکتی ہے؟ قاری نے الو کی حلت کا جو قول نقل لیا ہے ۞ وہ صرف بعض کا قول ہے۔ جیسا کہ ''تمیز الکلام فی بیان الحلال والحرام'' میں اس کی تصریح ہے۔ اور اس قول کا کوئی مستند ماخذ بھی بیان نہیں کیا گیا ۞ نیز وہ اس فقہی ضابطہ کے خلاف ہونے کے باعث بھی سراسر نامعقول وغیرہ معتبر ہے۔ جس میں کہا گیا ہے۔ کہ ''اجمع العلماء علی ان المستخبثات حرام''۔ یعنی خبیث چیزوں کی حرمت پر علماء کا اجماع ہے۔ اور پھر اس کی دو صورتیں بیان فرمائی ہیں۔ کہ **مَا استخبثه العرب فهو حرام .و الخبیث ماتسخبثه الطبائع السلیم**۔ کہ جسے طبائع سلیمہ خبیث جانیں اور اہل عرب خبیث سمجھیں وہ حرام ہے۔ (ردالمحتار مع درمختار ج ۵ صفحہ ۲۱۱) ۞ اور ظاہر ہے۔ اُلو بھی اسی ضابطہ کے تحت آتا ہے۔ ''تمیز الکلام'' میں ہے۔ ''اگر بد جانتے ہوں۔ اس کو عرب تو وہ حرام ہے جیسے اُلو کہ اس کو عربی میں بوم کہتے ہیں۔ نیز اُلو کے نام کے ساتھ وحشت وحماقت اور نحوست کی وابستگی کے باعث طبائع سلیمہ اسے ناپسند و بُرا قرار دیتی ہیں''۔ کتب لغات میں بھی اسے شوم و منحوس ہی لکھا ہے۔ لہذا عرف ولغت اور اہل عرب کے دستور کے مطابق بضابطہ فقہی اُلو کی حلت کا قول صراحۃً ضعیف و نامعتبر ہے ۞ علامہ دمیری علیہ الرحمۃ جو حیوانات کی معلومات اور مختلف مکاتب فکر میں انکی حلت وحرمت کے بیان میں ید طولیٰ رکھتے ہیں۔ انہوں نے بھی احناف



کا استثناء کئے بغیر اسکو حرام بیان فرمایا ہے۔ (حیاۃ الحیوان صفحہ ۲۰۳) علاوہ ازیں یہ ذی مخلب بھی ہے۔ لہذا مذکورہ حقائق کی روشنی میں اہل سنت احناف کی طرف الو کی حلت کو منسوب کرنا خلاف تحقیق وخلاف واقعہ ہے بعض کا قول ضعیف و غیر مفتیٰ بہ ہے۔ الزام۔ ''بریلویوں گستاخوں نے تو نبی کریم فداہ ابی وامی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) سے وہی معاملہ کیا ہے''۔ کہ

نہ تھیہ اسکی ہرگز کوئی بات سمجھو قاری وہ دن کو کہے دن تو تم رات سمجھو۔ (قدامت صفحہ ۴۹)

**جواب**۔ معاذ اللہ۔ استغفر اللہ۔ یہ کذاب گستاخ قاری کا سراسر بہتان ہے۔ کہ بریلوی گستاخ اور مذکورہ شعر کا مصداق ہیں۔ درحقیقت قاری کو آئینہ میں اپنا ہی گستاخ چہرہ نظر آ رہا ہے۔ دنیا جانتی ہے۔ کہ گستاخ کون ہے؟ بریلوی یا دیوبندی وہابی؟ قاری کو یاد رکھنا چاہیے۔ کہ دوسروں کو چور اور گستاخ بنانے سے اس کے خود چور اور گستاخ ہونے پر پردہ نہیں پڑ سکتا۔ اور یہ کیسی منافقت ہے۔ کہ ایک طرف تو سرکار دوعالم (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا مرتبہ باپ کے مرتبہ سے بھی گھٹا کر بھائی کے سطح پر لے آتے ہیں۔ اور دوسری طرف منافقانہ طور ''فداہ ابی وامی'' کہہ کر حضور پر ماں باپ کو قربان کرنے کا تاثیر دیتے ہیں۔ کیا بڑے بھائی پر ماں باپ کو قربان کیا جاتا ہے یا اس پر حوامت کا باپ ہے اور بہن بھائی ماں باپ سے بڑھ کر اس کی محبت شرط ایمان ہے۔ پھر جس مسئلہ پر قاری نے یہ بہتان باندھا اور افتراء کیا ہے۔ ''تحقیق اہلحدیث'' میں اس کا جواب دیا جا چکا ہے اور جس حدیث کا ذکر کیا ہے۔ اس کی تفصیل سے قطع نظر اسکا مسئلہ زیر بحث سے تعلق ہی نہیں۔ اگر قاری میں حیا ہوتی تو یا وہ دوبارہ اس مسئلہ کو زیر بحث نہ لاتا۔ یا نفس مسئلہ کے متعلق حدیث پیش کرتا۔ بہر حال بریلوی اہلسنت کی سرکار دو عالم (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) سے محبت واتباع شریعت کا تو یہ عالم ہے۔ کہ اعلحضرت فاضل بریلوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

نہ ہوا آقا کو سجدہ آدم و یوسف کو سجدہ ہو ۔ مگر سدِ ذرائع جواب ہے اپنی شریعت کا (علیہ وعلیہما السلام)

الزام۔ ''بریلویوں کا مجدد سب سے بڑا مخرب گزرا ہے۔ (قدامت صہ ۴۱)

جواب۔ یہ الزام بھی بالکل غلط اور جھوٹ اعلیٰ حضرت فاضلِ بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کو اکابر علماءِ عرب وعجم نے مجدد تسلیم کیا ہے۔ آپ نے ہرگز کوئی تخریبی اقدام نہیں کیا۔ بلکہ امت مسلمہ کو تخریب پسند وہابیوں گستاخوں کے فتنہ سے خبردار فرما کر مرکزِ ایمان و دامن رسالت سے وابستگی کا پیغام دیا ہے کہ۔

ٹھوکریں کھاتے پھرو گے ان کے در پر پڑ رہو ۔ قافلہ تو اے رضا اول گیا آخر گیا

سب سے بڑا مخرب و امت کو پارہ پارہ کرنے اور انگریز کی قصیدہ خوانی واس کی حمایت میں فتوے جاری کرنے والا تو وہابیوں کا نام نہاد شہید، اسماعیل قتیل ہے۔ جس نے ''تقویۃ الایمان'' لکھ کر بدیں الفاظ خود اقبال جرم کیا ہے۔ کہ ''میں نے یہ کتاب لکھی ہے اور میں جانتا ہوں۔ کہ اس میں بعض جگہ ذرا تیز الفاظ بھی آ گئے ہیں۔ اور بعض جگہ تشدد بھی ہو گیا ہے.... گو اس سے شورش ہو گی۔ مگر توقع ہے کہ لڑ بھڑ کر ٹھیک ہو جائیں گے''۔ (اکمل البیان صہ ۱۰) وہابیو۔ بتاؤ۔ اسماعیل باعتراف خود سے سب سے بڑا مخرب ہے یا نہیں۔ جس نے اپنی تیزی و تشدد سے کام لے کر امت میں شورش ولڑائی بھڑائی'' پھیلانے اور مسلمانوں کے امن وامان کو جلانے کے لئے ''تقویۃ الایمان'' کی چنگاری پھینکی۔ جس سے اس کی شورش و ''لڑائی بھڑائی'' کرانے کی سازش تو کامیاب ہو گئی۔ مگر ''ٹھیک ہو جائیں گے''۔ کا قول جھوٹا ثابت ہوا۔ قاری جی۔ دیکھا۔ اس طرح دعویٰ بادلیل پیش کیا جاتا ہے۔ تمہاری طرح شیش محل میں بیٹھ کر دوسروں پر پتھراؤ نہیں کیا جاتا۔ اب پھر پڑھو اپنا ہی نقل کیا ہوا یہ شعر۔ کہ۔



جواب اس بات کا کیسا یہ گھر ہی سے نکل آیا ۔ میں الزام ان کو دیتا تھا قصور اپنا نکل آیا

الزام۔ ''پہلے وہ اپنی بیویوں کو مقتدیوں کے سامنے پیش کریں۔ پھر مخصوص عضو کو پھر امامت کرائیں''۔ (قدامت صفحہ ۶۰)

جواب۔ مستورات اور مقام مخصوص کا اس طرح ذکر کرتے اور غلط تاثر دیتے ہوئے کچھ شرم کرنی چاہیے۔ اگر اسے کتب فقہ میں مستورات کے حجاب کی تاکید اور ناف سے گھٹنوں تک سترِ عورت کی فرضیت کا علم نہیں تو اس کی جہالت قابل ماتم ہے۔ اور اگر دانستہ اس نے ایسا تاثر دیا ہے تو یہ بددیانتی ہے۔ جہاں تک ثم الاحسن زوجۃً۔ کا تعلق ہے۔ یہ چیز درحقیقت ذاتی طور پر پاکیزگی نظر اور پاک دامنی سے متعلق ہے۔ نہ کہ اسکی تشہیر وتذکرہ اور نظارۂ عام (کمافی ردالمحتار) رہا ذکرِ عضو۔ تو یہ بعض کا ایک مجہول قول ہے۔ جس کا صریح رد مذکور ہے۔ کہ **لا یلیق ان یذکر فضلا ان یکتب** یہ اس لائق ہی نہیں کہ اس کا ذکر ہو چہ جائیکہ اسکو لکھا جائے۔ (کمافی ردالمحتار وطحطاوی)

یہ اس نام نہاد قاری کی اپنی نالائقی ہے۔ کہ اس نے نہ صرف اس کو اہمیت دی۔ بلکہ اس کے لئے ستر عورت کی فرضیت تک کو بھلا دیا۔ اس لئے تو ایسے بدتمیز و جہلا کے لئے ابوالکلام آزاد کے والد ماجد علیہ الرحمۃ فرما گئے ہیں کہ۔

وہابی بے حیا جھوٹے ہیں یارو ۔ تڑاتڑ جوتیاں تم ان کو مارو

الزام۔ ہاتھ سے مسواک کو پکڑے بھی نہیں۔ اور چوسے بھی نہیں۔ اور اسکو رکھ نہ دے۔ بلکہ گاڑ دے۔ الخ (قدامت صفحہ ۶۰)

جواب۔ شیطان نے اس جاہل قاری کی کیسی مت ماری ہے۔ کہ مبنی بر حکمت آداب مسواک پر طعنہ زنی شروع کر دی ہے حالانکہ اس میں کوئی خلاف شرع بات نہیں مسئلہ یہ تھا۔ کہ مسواک کو ہیئت ممنونہ کے خلاف نہ کرے۔ مگر قاری نے مطلقاً لکھ دیا کہ ''ہاتھ سے

مسواک کو پکڑے بھی نہیں''۔ اور اتنا بھی نہیں سوچا۔ کہ ہاتھ سے مسواک نہ پکڑے گا تو مسواک کیسے کرے گا؟ مسواک نہ چوسنے کی بھی حکمت بیان کردی گئی ہے۔ کہ یہ نابینائی و وسوسہ کا باعث ہے۔

نامعلوم اس میں اعتراض کی کیا بات ہے؟ قاری کا یہ کہنا بھی غلط ہے۔ کہ ''اس کو رکھ نہ دے بلکہ گاڑ دے''۔ کیونکہ اس کے اصل الفاظ مع شرح یہ ہیں۔ کہ ''مسواک کو عرضاً'' نہ رکھے بلکہ طولاً کھڑا کرے''۔ (ردالمحتار) اسے گاڑنے سے تعبیر کرنا قاری کی سراسر نادانی ہے۔ اور جہاں تک شیطان کا تعلق ہے۔ الحمدللہ۔ اس کا سنی بریلوی مذہب سے کوئی تعلق نہیں۔ اس شیخ نجدی نے تو خود ہی نجد کو اپنا ہیڈ کوارٹر قرار دیا ہے۔ (ولاحول ولاقوۃ الا باللہ)

الزام۔ ''جنت میں لواطت بھی ہوگی''۔ (ملخصاً قدامت صفحہ ۶۴)

جواب۔ یہ بھی سراسر جھوٹ اور بددیانتی ہے۔ اور قاری نے اپنے ہی الفاظ میں قطع برید اور بددیانتی سے کام لیکر اپنی ابلیسی ذہنیت اور علمی خیانت ظاہر کی ہے۔ درمختار و ردالمختار میں بانگ دہل فرمایا۔ **فلا وجود لها فى الجنة. ولا تكون فى الجنة على الصحيح**۔ یعنی ''جنت میں لواطت کا کوئی وجود نہیں۔ اور یہی صحیح ہے'' (ملخصاً)

اس قدر وضاحت وصراحت کے باوجود درمختار کے حوالہ سے قاری کا اتہام کس قدر بے حیائی و بددیانتی ہے۔ لواطت پر حد نہ ہونے کے متعلق بھی قاری نے غلط تاثر دیا ہے۔ حالانکہ درمختار میں اسی مقام پر لواطت کی شدید تعزیر بیان کی گئی ہے۔ اور ''تحقیق اہلحدیث'' میں بھی حد اور تعزیر کے متعلق کافی روشنی ڈالی گئی ہے۔ مگر قاری کی ایسی الٹی کھوپڑی ہے۔ کہ اسے کچھ سمجھ ہی نہیں اس لئے اس کے مناسب حال دوبارہ یہ شعر پیش خدمت ہے۔ کہ

ڈھیٹ اور بے شرم دنیا میں بھی دیکھے ہیں بہت سب پہ سبقت لے گئی ہے بے حیائی آپ کی!



الزام۔ بریلویوں کا کلمہ لا الہٰ الا اللہ چشتی رسول اللہ (سیف رحمانی) لا الہٰ الا اللہ مہر علی شاہ رسول اللہ (کڑک آسمانی)

جواب۔ قاری صاحب۔ مرزائیوں کی ایجنٹی اور ان کے ساتھ بھائی چارے اور لا الہٰ الا اللہ عبدالجبار امام اللہ جیسے ذمہ دارانہ حوالوں کے مقابلہ میں ایسا بے بنیاد وغیرہ ذمہ دارانہ رکیک وذلیل الزام عائد کرتے ہوئے تمہیں کچھ شرم کرنی چاہیے۔ اگر سچے ہو تو بریلویوں کی کسی کتاب و گولڑہ شریف کی مطبوعات میں سے اس کلمہ کی تعلیم وترغیب ثابت کرو۔ اور منہ مانگا انعام پاؤ۔ ورنہ لعنۃ اللہ علی الکذبین کی تسبیح پڑھ کر اپنے وجود نامسعود پر دم کرو۔ جھوٹے دیوبندیوں کے تردید شدہ جھوٹے حوالوں اور ان کے چبائے ہوئے نوالوں کو نگلنے سے کیا حاصل؟ کیا ایسے ہی مصنوعی ہتھیاروں اور جھوٹے سہاروں پر مقابلہ کیلئے نکلے ہو۔ بریں عقل و دانش بباید گریست

الزام۔ معلوم ہوتا ہے کہ بیچارے یتیم فی الحدیث ہیں۔ (قدامت صفحہ ۲۴)

جواب۔ جھوٹے الزام کی کیا وقعت ہے۔ آؤ ہم تمہارے گھر سے دکھائیں۔ کہ یتیم کون ہیں۔ مولوی عبدالرحیم اشرف ''اہلحدیث'' وہابیوں کی طرف سے مس فاطمہ جناح کی صدارت کی حمایت کا ذکر کرتے ہوئے رقم طراز ہیں۔ ''اب آپ ہی بتایئے۔ کہ آپ یہ فیصلہ کر کے اہلحدیث رہے ہیں یا تارکِ حدیث اور اگر آپ ہماری بات سنیں تو ہم برملا کہتے ہیں۔ کہ جماعت اہلحدیث..... علم تقویٰ بصیرت اور اصابتِ رائے ہر پہلو سے یتیم ہو چکی ہے۔ (رسالہ المنبر لائلپور ۲۵ دسمبر ۶۴ء)

کیوں قاری صاحب۔ آپ کے لئے اپنے ہی گھر کا کیسا مزیدار حوالہ اور زناٹے دار تھپڑ ہے۔ اسے کہتے ہیں۔ جادو وہ جو سر چڑھ کر بولے۔ ایک دفعہ اپنے نقل کردہ اس شعر کا پھر وظیفہ فرمالیجئے۔ کہ

جواب اس بات کا کیسا یہ گھر ہی سے نکل آیا — میں الزام ان کو دیتا تھا قصور اپنا نکل آیا

**الزام**۔ خاں صاحب بریلوی لکھتے ہیں۔ کہ زن وشوہر کا ایک دوسرے کی...کو چھونا بہ نیت صالح موجب اجر وثواب ہے (قدامت صفحہ ۷۲)

**جواب**۔ اعلحضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے حضور امام اعظم رضی اللہ عنہ سے یہ مسئلہ نقل فرمایا ہے۔ اور بہ نیت صالح شرعاً اسکی ممانعت کی بھی کوئی وجہ نہیں۔ اسکے باوجود قاری کا اس کو ''بیہودہ اکاذیب'' میں شمار کرنا بجائے خود اس کی بیہودگی کذب بیانی اور دریدہ ذہنی ہے۔ اگر صحبت بہ نیت صالح موجب اجر وثواب ہے تو اس سے بہت کمتر بات کیوں ناروا ہے۔ فتاویٰ ثنائیہ ص ۱۶۴ جلد دوم میں ہے۔ ''صحبت کرنا بھی ایک نعمت ہے.......... میاں بیوی کا محبت وپیار کی باتیں کرنا ہنسی دل لگی میں دل بہلانا نفل نمازوں سے بھی بہتر ہے۔'' اب کیا فرماتے ہیں۔ قاری صاحب بیچ اس حوالہ کے؟

**الزام**۔'' لکھتے ہیں۔ سیدی عبدالعزیز دباغ کے مرید کی دو بیویاں تھیں۔ الخ (قدامت صفحہ ۷۱)

**جواب**۔ سیدی عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ غوث زماں واکابر اولیاء امت میں سے ہیں۔ اعلحضرت کی آڑ میں ان کے خلاف بیہودہ گوئی وہابیوں کی روایتی گستاخانہ ذہنیت کی آئینہ دار ہے اور روحانیت وکشف وکرامت کو اپنی جنس وجسم کی صفات پر قیاس کرنا قیاس مع الفارق ہے۔ اور ''روحانیت وکشف وکرامت'' کے ایسے متعدد واقعات ''صراط مستقیم و سوانح احمدی'' میں بھی مذکور ہیں۔ جاہل قاری کو اپنے گھر کا پتہ نہیں اور دوسروں پر خواہ مخواہ کیچڑ اچھالتا ہے۔

**الزام**۔ ردالمحتار میں ہے۔ فرج البھیمتہ کفیھا۔ شرم گاہ اور منہ میں فرق نہ کرنا یہ ادنیٰ کرشمہ ہے۔ فقہ کی پرواز کا (قدامت صفحہ ۵۸)

**جواب**۔ محض ایک مسئلہ کے حکم کو ''شرم گاہ اور منہ میں فرق نہ کرنا'' سے تعبیر کرنا قاری کی



جہالت ہے۔ مولوی وحید الزمان وہابی نے لکھا ہے۔ ''او فرج خارج لانہٗ کالفم'' (نزول الابرار ص ۲۱) یہاں تو بہیمہ کا بھی ذکر نہیں اور انسانی فرج کو منہ کی طرح بیان کیا ہے۔ بتائیے کہ یہ کس کی پرواز کا کرشمہ ہے۔ ماھو جوابکم فھو جوابنا۔

**الزام**۔ امام صاحب کے نزدیک کتا نجس العین نہیں۔ یعنی سارا کا سارا ناپاک نہیں اور ایسے ہی سور بھی۔ (درمختار ج ۱ صفحہ ۱۵۲)

**جواب**۔ نجس العین ہونا ایک خاص فقہی اصطلاح ہے۔ مختلف صورتوں میں اس کے مختلف احکام ہیں۔ قاری کا اس پر اعتراض اور ''سارا کا سارا ناپاک نہیں'' سے اس کی تعبیر اور یہ تاثر کہ اس کا بعض حصہ ناپاک اور بعض پاک ہے سراسر اس کی جہالت ہے اور ایسے ہی سور بھی کے الفاظ محض بہتان ہے اور ایسے مفتری قاری پر خود اپنے فتویٰ سے تجدید ایمان فرض ہے۔ جیسا کہ اس نے خود لکھا ہے کہ ''حدیث میں آیا ہے کہ مسلمان جھوٹ نہیں بولتا.......... کذب بیانی وبددیانتی کی وجہ سے اپنے ایمان کی تجدید کرے۔'' (قدامت ص ۴۳۔۴۷) جب قاری صاحب کی کذب بیانی بددیانتی اور بہتان تراشی ہم نے روز روشن کی طرح واضح کردی ہے تو اب اس کے فتویٰ کا اس سے بہتر مصداق کون ہوسکتا ہے؟

**قاری سیف اللہ**۔ کی جہالتوں، حماقتوں، خیانتوں اور کذب بیانیوں کے اس کھلے ہوئے دفتر سے اس کی نام نہاد کتاب ''قدامت اہلحدیث'' کی قدر وقیمت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ جس کا ہم نے ضروری حد تک محاسبہ کیا ہے۔ مزید بعض فقہی جزئیات کا اصولی و مجموعی طور پر ''تحقیق اہلحدیث'' میں جواب دیا جا چکا ہے۔ یہ قاری کی ہٹ دھرمی اور جہالت ہے کہ وہ بات کو سمجھتا نہیں اور ہمارے دلائل واعتراضات کا جواب دیئے اور پہلے امور طے کئے بغیر محض خلط مبحث وموضوع بحث سے فرار کی خاطر بات کو بڑھاتا ہے اور ہر بات میں کذب بیانی کرتا اور غلط تاثر دیتا ہے۔ لہٰذا ہم آخر میں قاری سیف اللہ سے پھر

کہتے ہیں کہ اگر اسے مزید گفتگو کا شوق ہے تو وہ ''کانی ونڈ'' کی بجائے ''تحقیق اہلحدیث'' اوراس کے بعد ''قدامت اہلحدیث'' کے اس رد کا ہماری ترتیب سے معقول و مدلل جواب دے۔ ورنہ اپنے نامۂ اعمال کی طرح اوراق سیاہ کرنے سے کیا حاصل؟

**ہمارا موقف۔** حدیث نبوی (صلی اللہ علیہ وسلم) سے ''اہلحدیث'' کہلانا ثابت نہیں۔ وہابیوں کے اصول کے مطابق ان کے خود ساختہ مذہب کا یہ خود ساختہ نام بدعت ہے۔ ☆ متقدمین کی کتب میں لفظ اہلحدیث سے مراد حضرت محدثین ہیں نہ کہ ہر ایرا غیرا نتھو خیرا غیر مقلد جاہل وہابی۔ ☆ وہابیہ کا ''اہلحدیث'' کہلانا اور مدعیٔ عمل بالحدیث ہونا غلط و ناممکن ہے۔ اس لئے کہ مختلف وجوہ سے نہ ہر حدیث قابلِ عمل ہے۔ نہ ہر غیر مقلد عامل بالحدیث۔ ☆ ''تقویت الایمان و صراط مستقیم'' میں مندرجہ عقائد وہابیہ سراسر مذہب اہلسنت کے خلاف و محض باطل اور گستاخانہ ہیں۔ ہم نے اپنے اس مؤقف و موضوع بحث کے سلسلہ میں جو تحقیقی و الزامی دلائل پیش کئے ہیں۔ قاری سیف اللہ پر لازم ہے کہ ادھر اُدھر ہاتھ پاؤں مارنے، بحث کو الجھانے اور غیر متعلقہ امور کو زیر بحث لانے کی بجائے وہ بھی اس موضوع پر سلسلہ وار گفتگو کرے۔ ہمارے تمام دلائل کو سامنے لاکر معقول و مدلل جواب دے اور زیر بحث مسائل طے ہونے کے بعد پھر کوئی اور بات شروع کرے۔ نیز زیر بحث مسائل کے ضمن میں ہمارے دس سوالات بلفظ تبصرہ ''تحقیق اہلحدیث'' و کتاب ہذا کے جواب الجواب، جواب الزام ''تحقیق اہلحدیث'' میں حکیم محمود کے متعلق پوری بحث ''غنیۃ الطالبین'' میں تحریف و اونٹوں کا پیشاب پینے سے متعلق حدیث و دیگر حوالہ جات پر جم کر گفتگو کرے۔ اور ان کے بعد حسب ذیل عقائد و مسائل وہابیہ کو بھی احادیث کی روشنی میں زیر بحث لاکر اپنے اہلحدیث و عامل بالحدیث ہونے کا ثبوت دے۔



# غیر مقلدین وہابیہ کی کہانی ان کی اپنی زبانی

**عقائد باطلہ۔** وہابیوں کے چند مشہور عقائد، پہلے بیان ہو چکے ہیں۔ جن سے قاری سیف اللہ نے جان چھڑانے کی کوشش کی ہے اور کتاب ''تقویۃ الایمان'' بھی دیوبندی اور غیر مقلدین وہابیوں کی گستاخانہ عبارات و عقائد باطلہ کا پورا مجموعہ ہے۔ ان کے علاوہ چند مزید انکشافات ملاحظہ ہوں۔

**وظیفۂ کلمہ بدعت۔** ''وظیفہ مجموعہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کا ثابت نہیں (بدعت) ہے۔ وظیفہ کے واسطے صرف لا الہ الا اللہ ہے۔'' (فتاوٰی نذیریہ ج ۱ ص ۴۴۹)

**بغیر کلمہ نجات۔** ''اگر کوئی لا الہ الا اللہ پڑھے اور محمد رسول اللہ کا قائل نہ ہو۔ تو وہ امیدوار نجات ہے۔'' (اہلحدیث کے امتیازی مسائل ص ۷۰۔ رسالہ اہلحدیث امرتسر ۱۹۔۱۱۔۱۵ء) (رسالہ اہلحدیث امرتسر ۵۔ اپریل ۱۹۱۲ء)

**وہابی کلمہ۔** (وہابیہ کی غزنوی امامیہ پارٹی کے نزدیک) ''جب تک کوئی شخص یہ نہ مانے کہ لا الہ الا اللہ عبدالجبار امام اللہ اس سے ملنا جائز نہیں۔'' (اہلحدیث) کی کانفرنسوں میں بعض شخصیتوں کے نام کے کلمے پڑھے جاتے ہیں۔'' (رسالہ الاعتصام ۲۱ دسمبر ۷۹ء لاہور)

**عدم تکفیر۔** ''مرزائیوں کو کافر نہ کہنے والے کو کافر کہنا صحیح نہیں ........... اگر کوئی بطورِ تورع (احتیاط) کافر نہیں کہتا تو وہ کسی طرح کافر نہیں ہوگا۔ (رسالہ اہلحدیث امرتسر ۱۷ جولائی ۱۹۰۸ء (گویا مرزائیوں کی تکفیر ضروری نہیں۔ جبکہ علماء اسلام کا فتوٰی ہے۔ جو مرزائی کو کافر نہ کہے۔ بلکہ ان کے کفر میں شک کرے وہ بھی کافر و مرتد ہے)۔

**مرزائی کی اقتداء۔** ''مرزائی کے پیچھے نماز ادا ہو جائے گی۔ حدیث میں ہے ''ہر نیک

اور بد کے پیچھے نماز پڑھ لیا کرو۔ یعنی اگر وہ جماعت کرا رہا ہو تو مل جاؤ۔ وَارْکَعُوْا مَعَ الرَّاکِعِیْنَ۔ (رسالہ اہلحدیث امرتسر ۳۱ مئی ۱۹۱۲ء زیر ادارت ثناء اللہ امرتسری)

؎ ہوشیار اے مرد مومن ہوشیار

**امکانِ کذب۔** اللہ کے لئے جھوٹ بولنا محال نہیں (ممکن ہے بول سکتا ہے)........... ورنہ لازم آئے گا کہ انسانی قدرت ربانی قدرت سے زائد ہو۔" (یکروزہ اسماعیل دہلوی ص ۱۷ مخلصا) ☆ اللہ ظلم اور جھوٹ پر قادر ہے۔" (ظلم کرسکتا ہے جھوٹ بول سکتا ہے)۔ (کنز الحقائق ص ۶ نزل الابرار ص ۱۵ از وحید الزمان) ☆ "جھوٹی کلام کرنا اللہ کے لئے عیب نہیں۔ چہ جائیکہ اس پر قدرت (امکان) عیب ہو۔ اس کی وجوہ بہت ہیں۔ جو دیو بندی مذہب (امکان کذب) کو ترجیح دیتے ہیں۔" (ہفت روزہ "تنظیم اہلحدیث" لاہور۔ ۲۲ نومبر ۱۹۹۱ء) ☆ اللہ کے لئے علم غیب ضروری و لازم نہیں۔ علم ہونا نہ ہونا اختیاری ہے۔ چاہے دریافت کرے چاہے جاہل رہے۔ جیسا کہ "تقویۃ الایمان" ص ۲۳ پر ہے۔ "غیب کا دریافت کرنا اپنے اختیار میں ہے کہ جب چاہے کر لیجئے۔ یہ اللہ صاحب کی ہی شان ہے۔" ☆ اللہ مکر کرتا ہے۔ "تقویۃ الایمان" ص ۵۵ پر ہے۔ "اللہ کے مکر سے ڈرنا چاہیے۔" ☆ اللہ تعالیٰ کو جہت اور مکان سے پاک اور منزہ سمجھنا بدعت اور گمراہی ہے۔ (ایضاح الحق دہلوی ص ۳۵) ☆ "سب انبیاء و اولیاء اس کے روبرو ایک ذرہ ناچیز سے بھی کمتر ہیں۔" (تقویۃ الایمان ص ۶۸) ☆ "ہر مخلوق بڑا ہو یا چھوٹا وہ اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی زیادہ ذلیل ہے۔" (تقویۃ الایمان ص ۱۵) ☆ "قیامت کے دن کوئی شخص نبی ولی رائی برابر چیز کا مالک اور مختار نہ ہوگا۔" (الاعتصام لاہور ۷-۱۱-۷۵) ☆ "جس کا نام محمد...... ہے وہ کسی چیز کا مختار نہیں۔" "رسول کے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا۔"

(تقویۃ الایمان صفحہ ۴۹-۷۱)



**جوئیں۔** "صحیح یہ ہے کہ آپ کے کپڑوں اور جسم میں جوئیں ہو جاتی تھیں۔ جیسے دیگر انسانوں کے جوئیں پڑتی ہیں۔" (الاعتصام ۲۳-۷۳-۸-۱۷) **قوم کا چوہدری۔** "جیسا کہ ہر قوم کا چوہدری اور گاؤں کا زمیندار ان معنوں میں ہر پیغمبر اپنی امت کا سردار ہے۔"

(تقویۃ الایمان صفحہ ۷۸)

**کروڑوں محمد۔** "اس شہنشاہ کی تو یہ شان ہے کہ ایک آن میں ایک حکم کن سے چاہے تو کروڑوں نبی اور ولی...... محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے برابر پیدا کر ڈالے۔" (ص ۳۶)

**زیارتِ اقدس۔** "انبیاء علیہم السلام کی قبور کی زیارت کے لئے سفر کرنا گناہ ہے۔ (فتاوی ابن تیمیہ ج ۲ ص ۶) ☆ مسجد نبوی کی زیارت کی نیت کی بجائے نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) کی قبر اقدس کی زیارت کی نیت سے جانا حرام ہے۔" (جمعیت اہلحدیث کا ترجمان ہفت روزہ "الاسلام" لاہور ۱۹ اگست ۱۹۸۵ء) **روضۂ انور و گنبدِ اقدس۔** "مسلمانوں پر قبروں کو زمین کے برابر کر دینا واجب ہے۔ پیغمبر کی قبر ہو یا کسی اور کی۔" (عرف الجادی صفحہ ۶۰) ☆ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا قبہ (گنبد خضریٰ) شرک اور الحاد کا بہت بڑا وسیلہ اور اسلام کو مٹانے کا ذریعہ ہے۔" (فتح المجید شرح کتاب التوحید صفحہ ۲۰۸)

**صحابہ کرام۔** "اہلحدیث شیعہ ہیں۔" (نزل الابرار۔ وحید الزمان ج ص ۷) ☆ "صحابہ میں فاسق بھی تھے۔" (صفحہ ۹۴) ☆ "معاویہ سے ایسی باتیں اور ایسے کام ہوئے کہ جن سے ان کی عدالت میں فرق آ گیا۔" (صفحہ ۲۷) ☆ "معاویہ کی نسبت کلمات تعظیم مثل حضرت و رضی اللہ عنہ کہنا سخت دلیری اور بے باکی ہے۔ ایک سچے مسلمان کا دل یہ گوارہ کرے گا؟ کہ وہ معاویہ کی تعریف و توصیف کرے۔" (حیات وحید الزمان ص ۱۰۹ وحید اللغات)

**اہلبیت۔** "خلافت منہاج نبوت (خلافت راشدہ) میں حضرت علی کو کسی نے بھی شامل

نہیں کیا۔" ☆ حضرت علی کی خلافت کے بارے میں قرآن وحدیث میں تو کچھ پایا نہیں جاتا اور نہ ہی حضرت علی میں کوئی ایسی بات (صفت خلافت) نظر آتی ہے۔" ☆ "نہ ہی ان کی خلافت وقوع میں آئی۔" (کتاب خلافت ثلاثہ ص ۳۲-۵۴-۲۶-۵۸) ☆ "کافی حدیثیں ہیں۔ جن سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت علی سے حضور اکثر ناراض رہتے تھے۔" (ص ۱۱۴-۱۲۰) ☆ "حضرت علی کے گھر پر ہر وقت بھوک افلاس کا دور رہتا ہے۔ دوسری طرف حضرت علی میں فاطمہ کے لئے بے اعتنائی پائی جاتی ہے اور حضور ہر وقت غمزدہ رہتے ہیں۔" (ص ۱۱۹-۱۲۰) ☆ "حضرت امام حسین کی صریح غلطی ہے کہ جب یزید مسلمان تھا تو پھر بیعت نہ کی۔" حضرت امام حسین کا سفر کوفہ اسلامی خدمات کی خاطر نہیں تھا۔ بلکہ دنیاوی غرض وغائت تھی اور اسی مقصد پر حضرت علی نے مدینہ چھوڑ کر کوفہ کو رہائش اختیار کی۔ واقعۂ کربلا نے اسلام کو مردہ کر دیا ہے۔" (معارف محمد امین وہابی منڈی کا مونکی)

یزید نوازی۔ "جناب امیر المؤمنین حضرت یزید رحمۃ اللہ علیہ کی شخصیت قابل صد احترام ہے۔ مولانا ثناء اللہ امرتسری سردارِ جماعت اہلحدیث نے بھی یزید کو خلیفۂ برحق تسلیم کیا ہے۔" (معارف یزید ص۶۶۰۴ حصہ دوم مخلصاً)

فلم بندی جائز۔ (اپنے نیک کام) فلم میں فلم بند کرنا جائز ہے۔ ایسے کاموں کے لئے عام اصول ہے۔ إنّما الأعمالُ بالنّيّات"۔ (اگرچہ تصویر جیسا فعل وذریعہ حرام ہو)۔
(رسالہ اہلحدیث امرتسر ۱۶/۱/۳۱ صفحہ ۱۳)

سیاسی کردار، سید احمد بریلوی۔ "سید صاحب کا سرکار انگریزی سے جہاد کرنے کا ہرگز ارادہ نہیں تھا۔ وہ اس آزاد علمداری کو اپنی علمداری سمجھتے تھے .......... اگر سرکار انگریزی سید صاحب کے خلاف ہوتی تو سید صاحب کو کچھ بھی مدد نہ پہنچتی مگر سرکار انگریزی اس وقت دل سے چاہتی تھی۔ کہ سکھوں کا زور کم ہو۔" ("سوانح احمدی" ص ۱۳۹) (یعنی



سکھوں کے ساتھ لڑائی کا ڈھونگ سرکار انگریزی کی منشا کے مطابق ان کی راہ ہموار کرنے کے لئے تھا)۔

اسماعیل دہلوی۔ "سرکار انگریزی پر کسی طرح جہاد درست نہیں۔" (سوانح احمدی ص ۵۷)

نواب صدیق حسن۔ "جہاد بمقابلہ برٹش گورنمنٹ کے ممنوع ہے۔ (ترجمانِ وہابیہ ص ۱۹)

نذیر حسین دہلوی۔ "ہندوستان کو ہمیشہ دارالامان فرمایا۔ دارالحرب نہ کہا۔" (سوانح حیات صفحہ ۱۳۴)

محمد حسین بٹالوی۔ "جہاد کی منسوخی پر رسالہ لکھا۔ معاوضہ میں جاگیر پائی۔" (مقدمہ حیات سید احمد صفحہ ۲۵)

مولوی اسماعیل گوجرانوالہ۔ "کانگرس کے مشہور وسرگرم حامی اور تحریک پاکستان کے سخت خلاف تھے۔ کانگرسی لیڈر سبھاش چندر بوس کی موت پر اُس کے ماتمی جلسہ میں شرکت اور تقریر کی۔ جس میں (سبھاش کی یاد و اعزاز میں) صدر کی کرسی خالی رکھی گئی۔ ☆ "پمفلٹ حافظ محمد شریف کی قلابازیاں" صفحہ ۶) پر "سیالکوٹی اہلحدیثوں نے لکھا ہے کہ "مولوی محمد اسماعیل وہ کٹر کانگریسی ہیں۔ جو مردہ سبھاش چندر بوس کے فوٹو کی صدارت میں تقریر کر چکے ہیں۔ کیسے موحد ہیں جو بت کی صدارت میں تقریر کریں۔"

## مسائلِ وہابیہ

بغیر غسل جماع۔ "ہم بستر ہوتے وقت بغیر انزال ہٹ جائے تو ...... غسل فرض واجب نہیں۔" (رسالہ اہلحدیث ۶/۶/۳۱) ☆ "اپنی بیوی کا دودھ پینا جائز ہے۔ بالغ کے حق میں عورت کا دودھ حلال ہونا ثابت ہے۔" (مخلصاً فتاویٰ ثنائیہ ج ۲ صفحہ ۳۱۲) ☆ "آیت قرآنی سے بیویوں کی چار تک حد ثابت نہیں۔ ایک وقت میں جتنی عورتوں سے چاہے نکاح

کرسکتا ہے۔نو یا زیادہ بیویوں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خصوصیت کی کوئی دلیل نہیں۔'' (مخلصا عرف الجادی صفحہ ۱۱۱ مخلصا۔اہلحدیث امرتسر ۱۲/۸/۳۱)

**اللہ پر جھوٹ۔** ''خاوند بیوی کا تعلق......اس کو شریعت نے اتنی اہمیت دی ہے کہ اس کے لئے اللہ پر جھوٹ بولنا جائز ہے۔'' (مظالم روپڑی ص ۵۳) **مرزائن سے نکاح۔** ''اگر عورت (غلام احمد قادیانی کی پیروکار (مرتدہ) مرزائن ہے تو غیر مرزائی مرد سے نکاح جائز ہے۔'' (اہلحدیث امرتسر ۲/۱۱/۳۴) ☆ ''پیشاب اور جماع کی وقت اللہ کا ذکر کرے تو گنہگار نہیں۔'' (فقہ محمدیہ ص ۱۲۔۱۳) ☆ از محمد ابوالحسن مصنف فیض الباری) ٥ پاخانے کے وقت قبلے کی طرف منہ کرنا اور پیٹھ دینا مطلق جائز ہے (فقہ محمدیہ کلاں صفحہ ۱۲/۱۳ ''بوقت جماع قبلہ کی طرف منہ کرنا جائز ہے۔'' (حوالہ مذکورہ) ٥ ''قبلہ کی طرف پاؤں پھیلانے یا چارپائی کی پائیں (پواندی) کرنے کی ممانعت کا خیال درست نہیں''۔ (رسالہ الاعتصام لاہور ۱۷/۱۱/۷۵ ملخصا) ٥ ''انسان کی منی پاک ہے''۔ (عرف الجادی ص ۱۰ فقہ محمدیہ صفحہ ۴۰) ٥ ''کتے اور خنزیر کے سوا اور سب جانوروں کی منی پاک ہے''۔ (عرف الجادی ص ۱۰) ٥ ''لڑکے کا پیشاب پاک ہے''۔ (دررالبہیہ ص ۳ قاضی شوکانی) ٥ ''آگے پیچھے کے سوا کسی اور جگہ سے خون نکلے نکیر پھوٹے سنگی (پچھنے) لگوائے وضو نہیں ٹوٹتا''۔ (فقہ محمدیہ صفحہ ۶۱۔۶۲) ٥ کل درندے (خنزیر وغیرہ) کا جوٹھا پاک ہے۔ (فقہ محمدیہ ص ۲۴) ٥ ''کتا خنزیر کا کوئی جانور کنوئیں میں گر جائے اور مر جائے تو کنواں پاک رہتا ہے۔ (فتاوٰی ثنائیہ دوم ص ۳۳۲ فتاوٰی نذیریہ ج ۱ ص ۲۰۰) ٥ ''داڑھی والے کو (عورت کا) دودھ پلانا جائز ہے''۔

(روضہ ندیہ ص ۲۳۶، دررالبہیہ ص ۳۴)

**جنسی مسائل۔** ٥ ''زانی کیلئے اپنے نطفہ کی لڑکی سے نکاح جائز ہے''۔ (عرف الجاوی ص ۱۰۹ مولوی نورالحسن) ٥ ''جس عورت سے زنا کیا۔زانی کے لئے اس کی ماں اور بیٹی



حلال ہے''۔ ٥ جس عورت سے زنا کیا وہ عورت زانی کے بیٹے کے لئے حلال ہے۔ (نزل الابرار ج ۲ ص ۲۱) ٥ ''جس نے اپنی ساس سے زنا کیا اس کی بیوی اس پر حرام نہ ہوئی۔ اگر اپنے بیٹے کی بیوی سے زنا کیا تو بیٹے کی بیوی اس پر حرام نہ ہوئی۔ (نزل الابرار ج ۲ ص ۲۸۔۲۹) ٥ ''ہاتھ یا کسی چیز سے منی نکالنا بوقت حاجت مباح ہے۔اور کبھی واجب ہو جاتا ہے''۔ (عرف الجاوی ص ۲۰۷) ٥ ''جو شخص چوپائے کے ساتھ دخول کرے۔اس پر غسل نہیں ہے۔ (ہدیۃ المھدی ج ۳ ص ۲۴) ٥ کوا کھانا جائز ہے۔ (فتاوٰی ثنائیہ ج ۲ ص ۳۱۶) ٥ بجو شکار ہے (عرف الجاوی ص ۲۲۵) **حرف آخر ۱۰۔** پہلے سوالات ۱۰ جواب الجواب اور دیگر بکثرت مستقل دلائل وضمنی حوالہ جات اور وہابیوں کے عقائد باطلہ وہابی فقہ اور ان کے سیاسی واخلاقی تاریخی کردار کے متعلق جو دلائل وحوالہ جات کا ذخیرہ ہم نے پیش کیا ہے۔ہمارے مخاطب وہابی قاری ودیگر نام نہاد اہلحدیث غیر مقلدین کے ذمہ ہمارا یہ قرض ہے۔اور وہابیوں کے اپنے معیار کے مطابق صحیح صریح غیر ماؤل حدیث سے جواب مطلوب ہے۔ جواب معقول مدلل اور مکمل ہو۔اور جسطرح ہم نے ترتیب سے جوابات دیئے ہیں۔ اس طرح ہمارا سوال وجواب وحوالہ نقل کر کے نمبردار جواب دیا جائے۔قاری سیف اللہ کی پہلی روش کے مطابق غیر معقول غیر مدلل غیر متعلقہ رویہ اختیار نہ کیا جائے۔غیر مقلدین نجدی وہابی اہل سنت احناف کے خلاف جو مسلسل جارحانہ مہم شروع کئے ہوئے ہیں اور۔اولیاء کرام کی کردارکشی کرتے ہیں۔اس کی بجائے اپنے گریبان میں منہ ڈالیں۔ ہمارے قرض کی ادائیگی سے سبکدوش ہوں۔اور پھر کسی اور طرف رخ کریں۔ وَمَا عَلَیْنَا اِلَّا الْبَلَاغ۔

## نجدی تحریک ووہابی مذہب کے پیشوا کا تعارف

## سابق صدر دیوبندی مولوی حسین احمد ''مدنی'' نے لکھا ہے

''کہ صاحبو محمد بن عبدالوہاب نجدی ابتداء تیرہویں صدی نجد عرب سے ظاہر ہوا اور چونکہ خیالات باطلہ اور عقائد فاسدہ رکھتا تھا اس لئے اُس نے اہلسنت و جماعت سے قتل وقتال کیا۔ ان کو بالجبر اپنے خیالات کی تکلیف دیتا رہا۔ (انھیں کافر ومشرک قرار دیکر) ان کے اموال کو غنیمت کا مال اور حلال سمجھا گیا۔ ان کے قتل کرنے کو باعثِ ثواب و رحمت شمار کرتا رہا۔ اہل حرمین کو خصوصاً اور اہل حجاز کو عموماً اس نے تکلیفِ شاقہ پہنچائیں۔ سلف صالحین اور اتباع کی شان میں نہایت گستاخی اور بے ادبی کے الفاظ استعمال کیے۔ وہ ایک ظالم و باغی خونخوار فاسق شخص تھا۔ محمد بن عبدالوہاب کا عقیدہ تھا کہ جملہ اہل عالم و جملہ مسلمانانِ دیار مشرک وکافر ہیں۔ اور ان سے قتل وقتال کرنا۔ انکے اموال ان سے چھین لینا حلال اور جائز واجب ہے۔

بہت سے لوگوں کی بوجہ اسکی تکالیف شدیدہ کے مدینہ منورہ اور مکہ معظمہ چھوڑنا پڑا اور ہزاروں آدمی اس کے اور اسکی فوج کے ہاتھوں شہید ہوگئے۔

چنانچہ نواب صدیق حسن خاں (غیر مقلد) نے خود اسکے ترجمہ میں ان دونوں باتوں کی تصریح کی ہے''۔ (کتاب شہاب ثاقب صفحات ۴۲۔۴۳ تا ۶۸)

**خونی فتویٰ بازی۔** بتاریخ ۴ ربیع الاول ۱۴۱۵ھ مطابق ۱۳ اگست ۱۹۹۴ء کو موضع نینوال تھانہ کھڈیاں ضلع قصور میں تین ظالموں قاتلوں وہابی مولویوں نے عاشق رسول مجاہد ملت مولانا محمد اکرم رضوی (کامونکی) کو ناحق شہید کر کے محمد بن عبدالوہاب کی اسی ظالمانہ وحشی نجدی تحریک کی یاد تازہ کردی ہے۔ ○ درحقیقت یہی وہ لوگ ہیں جن کے اکابر کانگرسی مولوی اور انگریز کے آلہ کار تھے۔ اور آج بھی ان کے نجدی سعودی آقا امریکی نصاریٰ کے غلام ومعاون ومددگار ہیں۔ اور امریکہ کی غلامی کی نسبت وحوالہ سے اسرائیلی یہودیوں کے

؎ کتاب وترجمان وہابیہ میں''



''پیر بھائی اور استاذ بھائی'' ہیں۔ ○ انہوں نے ہی پنڈت جواہر لال نہرو کو سعودی دارالسلطنت میں مدعو کر کے ''مرحبا نہرو رسول السلام'' کے نعرے لگوائے۔ اور ان کے دیوبندی بھائیوں نے ''صد سالہ جشن دیوبند'' کی تقریب میں نہرو کی بیٹی اندرا گاندھی کو مدعو کر کے مہمان خصوصی بنایا اور اس کے دیدار و ارشادات سے ''مشرف'' ہوئے نجدی وہابی جسقدر ہنود و یہود ونصاری سے دوستی وان کے لئے دل میں نرم گوشہ رکھتے ہیں۔ اسی قدر یہ شان رسالت ولایت کے مخالف اور مسلمانان اہلسنت کے بدترین دشمن ہیں۔ انہوں نے ہمیشہ مسلمانوں اور محبوبان خدا کے مزارات کو شہید کیا۔ یہی ان کا جہاد ہے۔ ابن عبدالواہاب نجدی کی تحریک وتاریخ ہنود و یہودٗ نصاریٰ کے ساتھ جہاد معرکہ آرائی سے یکسر خالی ہے۔ اس خونخوار تحریک کے ''چند خونی فتوے'' ملاحظہ ہوں

**اسماعیلی فتویٰ۔** ''یہی پکارنا منتیں ماننی نذر ونیاز کرنی ان کو اپنا وکیل وسفارشی سمجھنا یہی ان (کفار) کا کفر وشرک تھا۔ جو کوئی کسی (انبیاء اولیاء) سے یہ معاملہ کرے گو کہ اس کو اللہ کا بندہ مخلوق ہی سمجھے ابوجہل اور وہ شرک میں برابر ہے'' (تقویۃ الایمان صفحہ ۳۲/۷)

**دوسرا فتویٰ۔** جو شخص آنجناب (سید احمد پیر ومرشد اسماعیل دہلوی) کی امامت قبول نہ کرے۔ ایسے باغی کا خون بہانا حلال اور اس کا قتل قتل کفار کی طرح عین جہاد ہے۔ ایسے لوگ دوزخی کتے ملعون اشرار ہیں۔ میرا یہی مذہب ہے معترض کا جواب تلوار کی مار ہے نہ کہ تحریر وتقریر (سیرت سید احمد از۔ ابوالحسن ندوی صفحہ ۵۳۳)

**نجدی فتویٰ:** جو کوئی یارسول اللہ کہے یا اور کسی بزرگ مخلوق کو پکارے۔۔۔ وہ مشرک ہے شرک اکبر (بڑے شرک) کا مرتکب ہے۔

اور ایسے لوگ کا خون بہانا جائز ہے اور ان کے اموال کو لوٹ لینا مباح ہے۔ جس نے انبیاء واولیاء کو وسائط ووسیلہ بنایا سمجھا تو وہ کافر ومشرک ہے۔ اس کا مال حلال ہے اور (خون) قتل

مباح ہے''۔ (کتاب تحفہ وہابیہ ص ۵۹۔۸۲) ملخصاً

**دیو بندی فتویٰ۔** ''کسی کو دور سے پکارنا اور یہ سمجھنا کہ اس کو خبر ہو گئی ہے۔ شرک ہے۔ ایسے عقائد باطلہ پر مطلع ہو کر جو انہیں کافر و مشرک مرتد ملعون جہنمی نہ کہے۔ وہ بھی ویسا ہی مرتد و کافر ہے۔ ایسے عقائد والے لوگ بالکل پکے کالے کافر ہیں۔ ان کا کوئی نکاح نہیں سب زانی ہیں''۔ (جواہر القرآن۔ غلام خاں ص ۴۷ ابلغتہ الحیران مولوی حسین علی ص ۸۹۔ ملخصاً) **مودودی فتویٰ۔** ''ان پڑھ عوام ہوں یا دستار بند علماء یا خرقہ پوش مشائخ یا کالجوں یونیورسٹیوں کے تعلیم یافتہ حضرات..... اسلام کی روح سے ناواقف ہونے میں سب یکساں ہیں''۔ ○ ''دونوں قسم کے دینی سیاسی) رہنما اپنے نظریئے اور اپنی پالیسی کے لحاظ سے یکساں گم کردہ راہ ہیں۔ دونوں راہ حق سے ہٹ کر تاریکیوں میں بھٹک رہے ہیں''۔ ○ یہ انبوہ عظیم جس کو مسلمان کہا جاتا ہے۔ اس کا حال یہ ہے کہ اس کے ۹۹۹ فی ہزار افراد نہ اسلام کا علم رکھتے ہیں نہ حق اور باطل کی تمیز سے آشنا ہیں''۔ (مسلمان اور موجودہ سیاسی کشمکش حصہ سوم ص ۹۵۔۱۳۰)

**مسلمانو۔ سنیو۔ حکمرانو۔** نجدی دیو بندی مودودی وہابی فتووں کو پڑھو اور ان کی دہشت گردی و سنگدلی کا اندازہ کرو۔ حقیقت یہی فتوے اور یہی تربیت مولانا رضوی (رحمۃ اللہ علیہ) کی شہادت کی محرک اور اصل پس منظر ہے۔ (تفہیمات صفحہ ۳۸)

---

## ''اہلحدیثوں'' کی مزید بدعات کا بیان

جیسا کہ ''تحقیق اہلحدیث'' میں پوری تحقیق ہو چکی ہے۔ کہ نام نہاد ''اہلحدیثوں'' نے اپنے اصول کے برعکس اپنا بے ثبوت خود ساختہ بدعتی نام ''اہلحدیث'' مقرر کر کے اپنا بدعتی و مبتدع



ہونا ثابت کر دیا ہے۔ اور ثابت شدہ حدیث کے مطابق ''اہل قرآن'' کہلانے کی بجائے اس کے بالمقابل ثبوتِ حدیث کے بغیر از خود ''اہلحدیث'' کہلا کر حدیث کے مقابل اپنی ہٹ دھرمی و سینہ زوری کا ارتکاب کیا ہے۔ جبکہ دوسروں کی بات بات پر کہتے ہی۔ کہ ○ حدیث پر عمل کرو۔ حدیث دکھاؤ۔ ورنہ بدعتی ہو جاؤ گے۔ کیسی دورنگی و خانہ ساز منافقانہ وہابی شریعت کا مظاہرہ ہے۔ اسی لئے کہا گیا ہے۔ کہ

خدا محفوظ رکھے ہر بلا سے
خصوصاً نجدیت کی اس وبا سے

اسی سلسلہ میں درج ذیل مضمون اہل علم و اہل انصاف کی مزید معلومات کا باعث اور وہابیوں کی بدعات کا مکمل نقشہ ہے۔ پڑھئے اور سر دھنیئے۔

**غیر مقلدین وہابیہ۔** نے اہلسنت کے معمولات و امورِ خیر (میلا دو عرس و گیارہویں وغیرہ) کے خلاف ذریتِ وہابیہ کی آنکھوں پر شرک و بدعت اور تعصب کی ایسی پٹی باندھی کہ اس بدعت فروشی کے نتیجہ میں نجد سے پاکستان تک خود اپورا وہابی معاشرہ امور شر اور بدعات و رسوم و فیشن کی زد میں آ گیا۔ چنانچہ وہابیوں کے گھروں میں ٹیلیویژن بیاہ شادی کی رسومات و تکلّفات بے نماز بے ریش نوجوان وہابی طبقہ اور انتخابی مشاغل و مذہبی جلسوں میں بھی ترکِ حدیث و اتباعِ فیشن فوٹو بازی، وڈیو فلم وغیرہ کا عام مظاہرہ دیکھا جا سکتا ہے۔ درج ذیل ''تنظیم اہلحدیث'' لاہور کا مضمون اسی موضوع سے متعلق ہے۔

ملاحظہ ہو ہفت روزہ

**''تنظیم اہلحدیث''۔** لاہور نے ۱۳ دسمبر ۸۷ء کی اشاعت میں بعنوان جمعیت اہلحدیث کے اکابر کی خدمت میں'' لکھا ہے۔ کہ ''شخصیت پرستی''۔ ایک بات جو..... ہم ''جمعیت اہلحدیث پاکستان'' کے اکابر کی خدمت میں بھی عرض کرنا چاہتے ہیں۔ وہ یہ کہ

علامہ ظہیر اور مولانا یزدانی سے عقیدت ومحبت کا اظہار اپنی جگہ بالکل بجا اور درست ہے۔ لیکن اس عقیدت ومحبت کو ''شخصیت پرستی'' کا رخ اختیار کرنے کی اجازت نہ دیجئے۔

**غلوِ عقیدت**۔ اس کے لئے مقررین پر کچھ معقول پابندی عائد کرنی پڑے تو اس سے گریز نہ کیا جائے۔ ۳۰ اکتوبر ۱۹۸۷ء کو موچی دروازہ لاہور کے جلسے میں ایک مقرر نے علامہ ظہیر کی مدحت ومنقبت میں۔

ہر گل میں ہر شجر میں محمد کا نور ہے

کا سا انداز بیان اختیار کیا۔ یہ غلوعقیدت کسی طرح بھی جائز نہیں ہے۔

**نعرے بازی**۔ نعروں میں بھی غلوعقیدت کسی طرح مناسب نہیں۔ بلکہ بہتر ہے کہ صرف مسنون نعرہ نعرہ تکبیر ہی ہر موقعے پر استعمال کیا جائے۔ تمام شخصی نعرے یکسر ختم کردیئے جائیں۔

**تصویر فروشی**۔ بعض دولت کے پجاریوں نے علامہ ظہیر کی تصویر کو دیدہ زیب انداز سے شائع کر کے ان کو عام فروخت کرنا شروع کر دیا ہے۔ یہ فعل اگرچہ کسی پرلے درجے کے دنیادار اور فرد واحد ہی کا کام ہے۔ تاہم جلسوں میں اس کی فروخت کرنے کی اجازت نہیں دی جانی چاہیئے۔ تاکہ فرد واحد کی روسیاہی سے جماعت کی رسوائی وروسیاہی کا سامان نہ ہو۔ اس کے لئے چند رضا کاروں کی ڈیوٹی ہی صرف یہ لگائی جاسکتی ہے کہ وہ اس پر کڑی نظر رکھیں اور کسی بھی ''عبداللہ نیار والدہ رہم'' کو تصویر فروشی کی اجازت نہ دیں۔

**پٹاخے بازی**۔ اس طرح ہوائی فائرنگ اور پٹاخوں کا استعمال بھی ایک جاہلانہ فعل ہے۔ جو ''اہلحدیث'' کے قطعاً شایان شان نہیں۔ اس کو رجحان کو پوری سختی کے ساتھ روکنے کی ضرورت ہے۔ محض رسمی اعلان کافی نہیں۔ **بُت فروشی**۔ ''شخصیت پرستی'' اور بت فروشی پر بھی ہمارے اکابر نے کاری ضربیں لگائی ہیں۔ لیکن افسوس ہے کہ اب رسومات کے سیلاب



ہمارے اندر پیدا ہورہا ہے۔ (ہفت روزہ تنظیم اہلحدیث لاہور ۱۳ نومبر ۱۹۸۷ء)

ماہ ربیع الاول ۱۴۰۸ھ کے ماہنامہ ''رضائے مصطفیٰ'' گوجرانوالہ میں بعنوان زندہ باد اے مفتی احمد رضا خان زندہ باد'' مخالفین اہلسنت کے متعلق جو اہم الزامی مضمون شائع ہوا تھا۔ اس کا پیرا (جلوس مزار فاتحہ) بالخصوص غیر مقلدین سے متعلق تھا۔ اس لاجواب مبنی برحق مضمون کی اہمیت وافادیت کے باعث ہفت روزہ تنظیم اہلحدیث'' لاہور نے اپنے ہم مسلک اہلحدیثوں کو انتباہ کرتے ہوئے مضمون ہذا بدیں عنوان لفظ بہ لفظ شائع کیا کہ ''توحید وسنت کے گلشن کو برباد نہ کرو ہوش کرو اور سنو''۔

بریلوی ماہنامہ ''رضائے مصطفیٰ'' گوجرانوالہ نے اپنی اشاعت ماہ ربیع الاول ۱۴۰۸ھ مطابق نومبر ۱۹۸۷ء میں ایک جلی عنوان لکھا ہے۔

o جیت گیا بھائی جیت گیا۔ مسلکِ رضوی جیت گیا۔
o چھا گیا بھائی چھا گیا۔ شاہِ بریلی چھا گیا۔
o زندہ اے مفتی احمد رضا خاں زندہ باد۔

اس جلی عنوان کے نیچے ''رضائے مصطفیٰ'' نے ایک ادارتی نوٹ لکھا ہے جو بلا تبصرہ درج ذیل ہے۔

**جلوس مزار فاتحہ**۔ ۱۴ اگست ۱۹۸۷ء بروز جمعہ کامونکی منڈی میں یوم آزادی کی بجائے یوم احتجاج منایا گیا o بعد نماز جمعہ ''اہلحدیث'' کی مساجد سے لوگ جلوسوں کی شکل میں مرکزی جامع مسجد اہلحدیث پہنچے o جہاں ایک بڑا جلوس مولوی حبیب الرحمٰن یزدانی کے مزار پر گیا o اور فاتحہ خوانی کے بعد پر امن طور پر منتشر ہوگیا۔ (روزنامہ جنگ لاہور ۱۲ اگست ۱۹۸۷ء نوائے وقت لاہور ۱۳ اگست ۱۹۸۷ء)

**''رضائے مصطفیٰ''**۔ قبر نبوی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی زیارت کے لئے جانے

o اور جلوس میلاد o مزارات اولیاء اور گھروں یا قبروں پر فاتحہ خوانی کو o بدعت و ناجائز قرار دینے والوں کا۔ o اپنے آنجہانی مولوی یزدانی کے لئے o یہ سب کچھ کرنا جہاں باعث تعجب وان کی دورنگی کا مظاہرہ ہے۔ وہاں مسلک اعلیٰحضرت کی اصولی فتح ہے۔ کہ مخالفین نے بالآخر قبر کو مزار قرار دینے وہاں زیارت کے لئے جانے۔ جلوس نکالنے اور فاتحہ خوانی کرنے کا عملی اعتراف کرلیا''۔ (نقل مطابق اصل لفظ بلفظ ہفت روزہ تنظیم اہلحدیث لاہور ۱۳ نومبر ۱۹۸۷ء)

لمحہ فکریہ۔ رسالہ ''تنظیم اہلحدیث'' کا اپنے خودنوشتہ مضمون اور پھر ''رضائے مصطفےٰ'' کے اہلحدیث سے متعلقہ مضمون کو لفظ بہ لفظ شائع کرکے اور گویا سو ۱۰۰ فیصد تائید کرکے اسکا o اپنی ''وہابی قوم'' کو بدیں الفاظ جھنجوڑنا کہ'' توحید وسنت کے گلشن کو برباد نہ کرو۔ ہوش کرو اور سنو''۔ اس بات کا واضح ثبوت ہے کہ سنیوں، بریلویوں کو بڑی حقارت سے بات بات پر مشرک بدعتی گرداننا اور اپنے کو بڑا پاک دامن اور شرک و بدعت کے ارتکاب سے پارساء ہونے کا تاثر دینا سراسر جھوٹ اور دھوکہ ہے۔ کیونکہ یہ ''اہلحدیث وہابی'' خود اپنے ہاتھوں o توحید وسنت کے گلشن کو برباد کرنے والے ہیں۔ یہ نام نہاد موحد خدا کے بندے نہیں o بلکہ ''عبدالدنیار والدرہم'' یعنی روپے پیسے اور دولت دنیا کے بندے اور پجاری ہیں۔ o غلو عقیدت، شخصیت پرستی، آتش بازی و پٹاخے بازی جیسی فضول خرچی بلکہ بت فروشی و بت پرستی میں بھی مبتلا ہو چکے ہیں o اور رسومات کے سیلاب میں بہہ رہے ہیں۔ بلکہ اپنے مولویوں کی قبروں کو مزار قرار دے کر وہاں زیارت کے لئے جانے۔ مردہ مولویوں کا جلوس نکالنے اور فاتحہ خوانی کرنے کا عمل اعتراف وارتکاب کررہے ہیں۔ یہاں یہ امر بھی قابل ذکر ہے کہ ان کے آنجہانی مولوی یزدانی اور احسان الٰہی ظہیر کی بم کے



دھماکہ میں جب ہلاکت ہوئی تو اس وقت بھی فوٹو بازی و وڈیو فلم بنوانے کی بدعات میں مستغرق تھے۔ والعیاذ باللہ۔

اور سنیئے۔ جماعت ''اہلحدیث'' خصوصی ترجمان ہفت روزہ ''تنظیم اہلحدیث'' نے اہلحدیثوں'' کا مزید رونا روتے ہوئے لکھا ہے۔ کہ o ''اہلحدیث کی اہلحدیثیت'' اب صرف مساجد کی چار دیواری کے اندر محدود ہوکر رہ گئی ہے۔ (یعنی رفعیدین و آمین بالجہر وغیرہ) مساجد سے باہر کردار عمل کے اعتبار سے اہلحدیث اور غیر اہلحدیث میں کوئی فرق باقی نہیں رہ گیا ہے o شادی بیاہ کے موقع پر اہلحدیث اور غیر اہلحدیث کا امتیاز ختم ہوگیا ہے۔ معیشت و معاشرت میں اور تجارت و کاروبار میں ایک اہلحدیث کی کوئی امتیازی خصوصیت نظر نہیں آتی o جو اصلاح کا علمبردار ہے وہ خود فساد کا شکار ہے۔ جو داعی الی اللہ تھا۔ وہ خود نفس و ہوس کا غلام ہے، جو رسوم و رواج کے خلاف جہاد کرنے والا تھا o اس نے خود اپنے حریم دل کے طاقوں میں رسوم و رواج کے بت سجالئے ہیں۔ جن کی وہ پرستش کررہا ہے۔ o اس سے حصار اسلام میں بھی شگاف پڑ گیا ہے۔ اور توحید وسنت کا وہ چراغ بھی گل ہوگیا ہے۔ جس سے اس تیرہ تار ماحول میں روشنی کی کچھ کرن موجود تھی۔

ے وہابی اور بدعتی بالکل ایک ہوگئے ہیں

تجدید ایمان۔ ''اہلحدیث'' از سر نو اہلحدیث بنیں۔ اپنے ایمان وعمل کی تجدید کریں۔ نفس پرستی، رواج پرستی چھوڑ دیں۔ گھروں میں پردے کی پابندی کریں۔ ان کے گھر موجودہ دور کی فحاشی و عریانی (ٹیلی ویژن۔ وی سی آر وغیرہ) سے پاک ہوں۔ تصاویر اور بے جا آرائشوں سے پاک ہوں۔ رسالہ ''تنظیم اہلحدیث'' لاہور ۱۰ جولائی ۱۹۸۷ء

اکثریت کافر۔ ''نماز اسلام اور کفر میں حدِ فاصل ہے۔ تو بے نماز مسلمان نہ ہوئے''۔ (الاعتصام ۷۸/۲/۳ء) o جان بوجھ کر نماز ترک کرنے والا کافر ہو جاتا ہے۔ بے نماز کافر جہنمی ہے۔ ترک نماز شرک اور کفر سے الحاق ہے۔ رسالہ (الاعتصام لاہور ۷۸/۶/۲ء) اہلحدیث کہلانے والے اکثر بے نماز ہیں۔ (الاعتصام ۷۸/۱۱/۲۷ء) یہ ہے۔ جماعت اہلحدیث کے ترجمان ہفت روزہ ''الاعتصام'' کا فتویٰ و فیصلہ کہ o بے نماز غیر مسلم اور کافر ہیں o اور ''اہلحدیثوں'' کی اکثریت بے نماز ہے o نتیجہ ظاہر ہے کہ ان وہابیوں کی اکثریت غیر مسلم اور کافر ہے۔ مگر کتنی ستم ظریفی ہے۔ کہ دوسروں کے ''امورِ خیر'' پر بدعت بدعت کا شور مچانے والوں کو اپنی وہابی غیر مسلم کافر اکثریت کی کوئی فکر نہیں۔ جس وہابی اقلیت کی اکثریت بے نماز و کافر ہے اسے اہلسنت کی مخالفت کا کیا حق ہے؟ اپنے بے نمازوں کافروں کی اکثریت کو مسلمان بنانے کی بجائے سنی مسلمانوں کو کافر و مشرک بنانا کتنا بڑا وہابی ظلم ہے۔

''ناموسِ رسالت کانفرنس'' ۷ ستمبر ۱۹۸۹ء کو بعد نماز عشاء شیرانوالہ باغ گوجرانوالہ میں ''جمعیت اہلحدیث'' کے زیر اہتمام امیر جمعیت مولوی عبداللہ کی زیر صدارت منعقد ہوئی۔ o جس میں اس مقررہ تاریخ پر بروز جمعرات o ضرورت سے بہت زیادہ لائٹ و روشنی پر فضول خرچی کی گئی۔ o فوٹو بازی کے علاوہ بار بار تالیوں کا شور برپا ہوا۔ مگر ان بدعات و خرافات پر امیر ''جمعیت اہلحدیث و ناظم اعلیٰ اہلحدیث'' ساجد میر وغیرہ وہابی مولوی ٹس سے مس نہ ہوئے۔ جبکہ محفل میلاد کی روشنی و شیرینی اور یارسول اللہ کی گونج پر یہ آگ بگولا ہو جاتے ہیں۔ الغرض۔ توحید و شرک و بدعت کے وہابی فتوے کسی اصول پر مبنی



نہیں ان کا قول و فعل ظاہر باطن نہایت منافقت پر مبنی ہے۔ فیا العجب

''اہلحدیث'' کے بدعت ہونے کا اعتراف۔ ''اہلحدیث'' کے شیخ الحدیث حافظ ثناء اللہ مدنی نے بحوالہ علامہ ناصر الدین البانی کے لکھا ہے کہ... بعد کے ادوار میں محض قرآن و حدیث سے تعلق رکھنے کی بنا پر اہلحدیث کہا گیا۔ (ایسے) وسائل (جو) بعد میں دین میں آئے۔ جیسا کہ بعض ملکوں میں ہم اپنا نام اہلحدیث رکھتے ہیں۔ یہ لقب دوسری اصطلاحات کی طرح ایک اصطلاح ہے۔ اور یہ بات بلاشبہ درست ہے۔ کہ یہ نام بدعات میں سے ہیں۔ چنانچہ کچھ لوگ اپنا نام اہلحدیث رکھتے ہیں۔ جبکہ بعض سلفی کہلاتے ہیں۔ اور بعض انصار السنہ کہلاتے ہیں۔ یہ صرف ایک اصطلاح ہے۔ (جماعت اہلحدیث کا ترجمان الاعتصام ۲۵ ستمبر ۹۲ء)

حوالہ مذکورہ۔ ہماری صداقت کی دلیل اور اس تمام بحث کا نچوڑ ہے کہ غیر مقلدین کا نام ''اہلحدیث'' قرآن و حدیث سے ثابت نہیں۔ دیگر اصطلاحات کی طرح بعد کے دور کی ایک خود ساختہ اصطلاح ہے جو بلاشبہ بدعات میں سے ہے۔ اسلئے تمام ملکوں میں تمام وہابیوں کا بھی یہ متفقہ نام نہیں ہے۔ بعض ملکوں میں غیر مقلدین ''اہلحدیث'' کہلاتے ہیں۔ بعض سلفی کہلاتے ہیں۔ بعض انصار السنہ کہلاتے ہیں۔ اسقدر وضاحت و صراحت کے باوجود بھی اگر وہابی اپنے بدعتی نام ''اہلحدیث'' پر اصرار کریں اور اس اسے تائب ہونے کی بجائے بدعت سے ''پاکدامن'' ہونے کا جھوٹا پراپیگنڈا کر کے دھوکہ دیں اور اہلسنت و جماعت کو ناحق بدعت کا نشانہ بنائیں تو یہ ظلم عظیم و دھوکہ و بددیانتی نہیں تو اور کیا ہے؟

(نجدیوں کی کہانی۔ شورش کاشمیری کی زبانی)

## عظیم بددیانتی۔ مزارات پر طعنہ زنی اور محلّات پر خاموشی

نام نہاد "اہلحدیث" وہابیوں کی ایک عظیم بددیانتی یہ بھی ہے کہ ٥ وہ اولیاءِ کرام و بزرگانِ دین کے مزارات و عمارات کے خلاف نہ صرف زبانی فتویٰ بازی میں سرگرم ہیں بلکہ سعودی عرب میں صحابہ کرام و اہل بیت (علیہم الرضوان) کے قبروں اور مزاروں کو ہی نہیں ان سے ملحقہ مساجد کو بھی عملاً شہید کر چکے ہیں۔ مگر یہ عجیب ستم ظریفی ہے کہ نجدی وہابی جس زور و شور سے مزارات کے خلاف سرگرمِ عمل ہیں۔ اس سے بڑھ کر۔ محلات کوٹھیاں، دیدہ زیب فرنیچر و ٹیلی ویژن سمیت پرتعیش مکانات اور پرتکلف مساجد و مدارس اور دفاتر بنانے میں مصروف ہیں۔ جس کا نجدی وہابی مکتبِ فکر کے ترجمان آنجہانی شورش کاشمیری نے بھی خوب نوٹس لیا ہے۔ نجدیو۔ جواب دو۔

## شورش کا استفسار، محلّات جائز اور مزارات ناجائز کیوں؟

٥ "جنت البقیع میں مزارات کی حالت حد درجہ ناگفتہ بہ ہے۔ پہلو میں فلک بوس عمارات کھڑی کی جارہی ہیں۔ اور بہت سی قد آور عمارتیں کھڑی ہو چکی ہیں ٥ جس پیغمبر اسلام (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے عمر بھر پکا مکان نہ بنایا۔ اس کے نام لیوا بنگلوں اور محلوں میں رہ رہے ہیں۔ لیکن جنۃ البقیع ہی ایک ایسی جگہ ہے۔ جہاں قبروں کو عبرت کے نوشتے بنا رکھا ہے۔ ٥ گویا اسلاف کی قبروں پر سنتِ نبوی ناقد ہے۔ لیکن خود "زندہ لاشیں" سنگِ مرمر کے محلوں میں رہ رہی ہیں۔ حضرت فاطمہ (رضی اللہ عنہا) کے مزارِ اقدس پر میرے اشکوں کی جو حالت ہوئی۔ عرض کرنا مشکل ہے۔ ذیل کے اشعار اسی حاضری کی یادگار ہیں۔

اس سانحہ سے گنبدِ خضریٰ ہے پُر ملال　　لختِ دلِ رسول کی تُربت ہے خستہ حال
اُڑتی ہے دھول مرقدِ آلِ رسول پر　　ہوتا ہے دیکھتے ہی طبیعت کو اختلال
فرشہی روا ہے پیغمبر کے دین ہیں؟　　لیکن حرام شے ہے مقابر کی دیکھ بھال



اسلام اپنے مولد و منشا میں اجنبی　　تیرا غضب کہاں ہے خداوند ذوالجلال
توندیں بڑھی ہوئی ہیں غریبوں کے خون سے　　محلوں کی آب و تاب ہے حکام پر حلال
جس کی نگاہ میں بنتِ نبی کی حیا نہ ہو　　اس شخص کا نوشتہ تقدیر ہے زوال

کیا یوں ہی خاک اڑے گی مزاراتِ قدس سے
فیصل کی سلطنت سے ہے شورش میرا سوال

ہفت روزہ چٹان لاہور (۹ مارچ ۱۹۷۰ء)

**شورش کاشمیری** ۔ نے مزید لکھا ہے۔ کہ "میں جدہ پیلس کی کھڑکیوں سے شاہ سعود کے محل کا نظارہ کرتا رہا اس کی بیرونی دیوار پر بُرجیاں ہیں اور ان برجیوں میں شام ہوتے ہی ہنڈے روشن ہو جاتے ہیں۔ قوسِ قزح کے رنگوں کی طرح محل جگمگاتا ہے معلوم ہوتا ہے فلک سے ستارے اتار کر قصرِ شاہی میں ٹانک دیئے ہیں۔

٥ سعودی حکومت نے عہد رسالت مآب کے آثار صحابہ کرام کے مظاہر اور اہلبیت کے شواہد اس طرح مٹا دیئے ہیں کہ جو چیزیں ڈھونڈ ڈھونڈ کر محفوظ کرنی چاہیے تھیں۔ وہ ڈھونڈ کر محو کر دی گئی ہیں۔ کہیں کوئی کتبہ یا نشان نہیں۔ لوگ بتاتے ہیں اور ہم مان لیتے ہیں۔ حکومت کے نزدیک ان آثار و نقوش اور مظاہرہ مقابر کا باقی رکھنا بدعت ہے۔ عقیدہ توحید کے منافی ہے۔ سنت رسول کے منافی ہے۔ ٥ لیکن عصر حاضر کی ہر جدت جدہ ہی میں نہیں پورے حجاز میں موجود ہے۔ بلکہ بڑھ پھیل رہی ہے۔ کیا قرآن و سنت کا اطلاق اس پر نہیں ہوتا؟ ٥ شاہ کی تصویریں ہوٹلوں میں لٹک رہی ہیں۔ انہیں حکومت نے خود مہیا کیا ہے۔ ائیر پورٹ پر اترتے ہی شاہ کی تصویر نظر پڑتی ہے۔ قہوہ خانوں اور ریستورانوں میں ان کی بہتات ہے۔ لیکن اس میں کوئی بدعت نہیں! بدعت اسلاف کی یادیں بنانے اور باقی رکھنے میں ہیں"؟ (کتاب شب جائے کہ من بودم ص ۲۲)

**عشق اور فیشن** ۔ ٥ اہل مکہ نے محمل اجاڑ دیئے اور محل اٹھا لئے ہیں۔ پورے مکہ میں عہد نبوی کی دو چیزیں باقی رہ گئی ہیں۔ "کھجور" اور "زم زم"۔ باقی ننانوے فیصد یورپ کا مال

ہے ٥ ہر چیز پر یورپ کی چھاپ لگی ہوئی ہے۔ ہوٹل .... یورپ کے ہوٹلوں سے کم نہیں ٥ عربی جرائد ورسائل بالخصوص جن میں زنانہ نخرہ (بے حیائی و بے پردگی) نمایاں ہوتا ہے۔ ہر قدغن سے آزاد ہیں۔ روزانہ آتے اور روزانہ بکتے ہیں۔ حرمین الشریفین کے آس پاس دکانوں میں بکتے ہیں۔ ان کی خریداری عورتوں میں بکثرت ہوتی ہے۔ ان برہنہ اور نیم برہنہ رسالوں پر کوئی پابندی نہیں ٥ عرب عورتوں کیلئے سکرٹ اور منی سکرٹ تک بکتی ہیں۔

جنّت المعلیٰ۔ مکہ معظمہ کا قبرستان ہے۔ ایک چوڑی سڑک کے ذریعے قبرستان کے دو حصے ہوگئے ہیں کسی قبر پر کوئی نشان یا کتبہ نہیں۔ سب نشان ڈھا دیئے گئے ہیں۔ ٹوٹی پھوٹی قبریں مٹی کی ڈھیریاں ہوگئی ہیں۔ پوری دنیا میں کوئی قبرستان اس سے بڑھ کر بے بسی کی حالت میں نہ ہوگا۔ جو لوگ اس کا نام قرآن وسنت کے احکام رکھتے ہیں وہ کس منہ سے تاج شہی پہنتے ہیں۔ اونچے اونچے محل بناتے ہیں۔ جس ذاتِ اقدس کے صدقہ میں عزتیں۔ ان کے آثار اقدس کی یہ بے حرمتی۔ یہ قرآن وسنت نہیں۔ اہانت اور صریح اہانت ہے سعودی حکومت عشق اور شرک میں فرق نہیں کر سکی ٥ حالانکہ عشقِ رسول کی اساس ادب پر ہے۔ کوئی بے ادب بارگاہ رسالت سے فیض نہیں پا سکتا۔ جو شخص جتنا باادب ہوگا۔ اتنا ہی بارگاہ رسالت سے فیض پائے گا۔ ٥ حضور کو ہجرت سے پہلے گیارہ سال ستایا گیا۔ اُمّ المومنین خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کو اب ستایا جا رہا ہے مسلمانوں نے اپنی بیویوں کے تاج محل بنا ڈالے لیکن جو فاطمۃ الزہراؑ کی ماں تھیں وہ ایک ویران قبر میں پڑی ہیں۔ جو لوگ یہاں قرآن وسنت کے حوالے دیتے ہیں۔ ان کا شاہی دسترخوان کبھی سنت نبوی کے مطابق نہیں ہوتا۔

جنت البقیع۔ (صحابہ واہلبیت کا قبرستان) ایک ایسی اہانت کا شکار ہے کہ دیکھتے ہی خون



کھول اٹھتا ہے اور ایک ایسے منظر (مزارات کی بے حرمتی) سے واسطہ پڑتا ہے۔ کہ دل بیٹھ جاتا ہے۔ ان عربوں (نجدیوں) کا طرّہ کیا ہے۔ انہیں ذرا احساس نہیں کہ اس مٹی میں کون سو رہے ہیں۔ یہ عرب ہیں۔ جو قبریں ڈھائے اور محل بنائے جا رہے ہیں۔

نئی کربلا۔ (محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا گھرانہ اب بھی کربلا میں ہے۔ جو (یزیدی) لشکر وسپاہ کی تلواروں سے بچ رہے تھے۔ ان کی قبریں قتل کردی گئی ہیں۔ زمانے نے آنکھیں پھیر لی ہیں۔ اور اس کا شیشۂ دل حمیت وغیرت سے خالی ہوگیا ہے''۔ (ملخصاً کتاب ''شب جائے من بودم'')

مزارات وعمارات۔ کے مسئلہ پر نجدیوں وہابیوں کے وکیل اور ان کے گھر کے بھیدی کی نظم ونثر ان کے دوغلہ پن اور ''بدعت افروز عمارات'' وجدت پسندی کی تاریخی دستاویز اہل انصاف کیلئے لمحہ فکریہ ہے۔ اور نجدیوں وہابیوں کے لئے باعثِ عبرت وندامت۔ اگر کچھ حیا ہو۔ ورنہ کچھ بھی نہیں۔

وہابیت سے قادنیت تک۔ وہابی کی ''حدیث فہمی وعمل بالحدیث کا ہولناک مظاہرہ'' مولوی غلام رسول (راجیکی والے) مسجد برنے والی میں امام تھے اور مشہور واعظ تھے اور آخر میں قادیانی ہوگئے تھے مولانا عمر دین صاحب نے ان سے پوچھا کہ مولوی صاحب آپ قادیانی کس طرح ہوگئے؟ انہوں نے کہا کہ ایک روز رات کو میں مسجد میں سویا ہوا تھا۔ کہ خواب میں مجھے نبی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) دکھائی دیئے۔ آپ نے مجھے کہا کہ ''مرزا غلام احمد قادیانی نبی ہیں۔ اس پر ایمان لے آؤ''۔ صبح بیدار ہوا تو مجھے تشویش ہوئی اور میں نے اسے شیطانی وسوسہ نہیں سمجھا کیونکہ مجھے وہ حدیث یاد تھی کہ شیطان نبی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا روپ نہیں دھار سکتا۔ بایں ہمہ میں کئی دنوں اسی شش وپنج میں رہا۔ کہ مجھے پھر نبی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) خواب میں دکھائی دیئے اور آپ کے ساتھ مرزا غلام احمد

تھے۔ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے مخاطب کر کے فرمایا۔ کہ یہ مرزا صاحب نبی ہیں۔ ان پر ایمان لے آؤ۔ میں صبح اٹھ کر قادیانی ہوگیا۔ یہ یقین رکھتے ہوئے کہ شیطان نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حلیہ اختیار نہیں کرسکتا''۔ (ہفت روزہ الاعتصام لاہور ۷ اپریل ۱۹۷۸ء)

لمحہ فکر یہ۔ ایسے شیطانی خواب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر افترا کرنا قادیانی مرزائی بننے کا بہانہ نہیں۔ تو اور کیا ہے اور کسی وہابی کے شیطانی دماغ و شیطانی خواب کے علاوہ کیا کسی بھی مسلمان کو ایسا تصور و خواب و خیال ہوسکتا ہے۔ ہرگز نہیں یہ ائمہ دین و بزرگان دین کی رہنمائی کے بغیر وہابیوں کی ''حدیث فہمی و عمل بالحدیث'' کا ایک نمونہ ہے۔ مزید حوالے کتاب ہذا کے ص ۳۴۔ ۵۰ وغیرہ پر ملاحظہ کریں۔

ماہنامہ ''رضائے مصطفےٰ'' گوجرانوالہ کے وہابیت کش لاجواب متفرق مضامین۔

## ''اہلحدیث'' خاموش کیوں ہیں؟

''رضائے مصطفےٰ'' میں ہم نے بعنوان'' اہلحدیثو کچھ تو کہو''۔ نجدی رسائل ''الاعتصام واہلحدیث والدعوۃ'' کو بالخصوص مخاطب کیا تھا۔ اور اس سے قبل شمارہ ربیع الآخر میں بھی بعنوان ''کیا یہی توحید ہے''۔ نام نہاد اہلحدیثوں کو خوب جھنجھوڑا تھا۔ مگر تعجب ہے۔ کہ دوسروں کے خلاف شرک و بدعت کے واویلا سے آسمان سر پر اٹھا لینے والے نجدیوں وہابیوں کی ''رضائے مصطفےٰ'' کے بالمقابل کیفیت کچھ یوں ہوگئی ہے۔ کہ

؎ چناں خفتہ اند گوئی کہ مردہ اند

یعنی وہابی اسطرح سو گئے۔ گویا کہ مر ہی گئے ہیں۔ بہر حال گذشتہ لاجواب ہر دو مضامین کے بعد (اور ان سے قبل بارہا ایسے لاجواب مضامین کے علاوہ) آج ہم بعنوان ''اہلحدیث خاموش کیوں ہیں''۔ یہ ثابت کرینگے۔ کہ یہ لوگ ''اہلحدیث'' نہیں بلکہ تارکِ حدیث ہیں۔ اور دوسروں پر شرک و بدعت کا کیچڑ اچھالنے والے خود سرتاپا بدعات میں ملوث و مستغرق



ہیں۔ اور ان کا اس کے باوجود ''اہلحدیث'' کہلانا سراسر جھوٹ ہے دھوکہ ہے فراڈ ہے۔

ملاحظہ ہو۔ ۱۰ اکتوبر ۹۴ء کے ''نوائے وقت'' لاہور میں مرکزی جمعیت اہلحدیث فیصل آباد کی طرف سے ہزاروں روپے کے اسراف سے ایک قیمتی اشتہار شائع کرایا گیا ہے۔ جس میں دائیں طرف داڑھی منڈے ننگے سر میاں نواز شریف کی تصویر اور بائیں طرف ''قائد اہلحدیث'' پروفیسر ساجد میر کی تصویر دی گئی ہے اور گیارہ۔ اکتوبر کی پہیہ جام ہڑتال کو کامیاب بنا کر اپنا قومی و ملی اور دینی فریضہ ادا کریں''۔ کی اپیل کی گئی ہے۔ جبکہ ''قائد تنظیم اہلحدیث'' حافظ عبد القادر روپڑی کا یہ فتوٰی شائع ہوا ہے۔ کہ ''جو شخص گیارہ اکتوبر کو عورت کی حکمرانی کے خلاف جدو جہد میں حصہ نہیں لے گا۔ وہ مسلمان نہیں ہوگا۔ اسلئے تمام مسلمانوں کو ۱۱۔ اکتوبر کو غیر شرعی حکومت کے خلاف پہیہ جام ہڑتال میں حصہ لینا ضروری ہے''۔ (روزنامہ جنگ لاہور ۱۰ اکتوبر ۱۹۹۴ء)

علاوہ ازیں۔ ۱۸ اکتوبر ۹۴ء کے ''نوائے وقت نواز شریف کے اسلام آباد کنونشن کی ایک تصویر شائع ہوئی ہے۔ جسمیں اول نمبر نواز شریف اور آخری نمبر ساجد میر اور نواز شریف کے بعد اور ساجد میر سے پہلے ننگے منہ ننگے سر عابدہ حسین اور بیگم نسیم ولی خاں کو خطاب کرتے ہوئے دکھایا گیا ہے۔ ہے کوئی اہلحدیث۔ نام نہاد ''اہلحدیثوں'' کے ترجمان ہفت روزہ ''اہلحدیث والاعتصام و تنظیم اہلحدیث والدعوۃ'' وغیرہ سمیت ہے کوئی اہلحدیث جو ''رضائے مصطفےٰ'' کے دلائل و حوالہ جات کی تغلیط کر سکے۔ اور مذکورہ حوالہ جات کی روشنی میں نمبر وار یہ جواب دے سکے۔ کہ ○ حرمت تصویر کی صریح احادیث کثیر کے بالمقابل ''مرکزی جمعیت اہلحدیث کا نواز شریف و ساجد میر کی تصویر پر مشتمل مسرفانہ اشتہار کی اشاعت اور داڑھی منڈے لیڈر کو اپنے داڑھی والے قائد'' ساجد میر پر ترجیح دیکر داڑھی منڈے کی تصویر کو دائیں طرف اور داڑھی والے کی تصویر بائیں طرف دکھانا عامل بالحدیث

ہونے کی دلیل ہے یا تارک حدیث و بدعتی ہونے کی دلیل ؟ ○ چاند کی گیارہ تاریخ کو گیارہویں شریف منانے کو بدعت وناجائز قرار دینا اور گیارہ اکتوبر منانے اور گیارہ کی ہڑتال کو دینی فریضہ قرار دینا کونسی حدیث وشرعی دلیل کے تحت ہے ۔ بالخصوص روپڑی صاحب کا گیارہ اکتوبر کی ہڑتال کو ضروری قرار دینا اور گیارہ کی جدوجہد میں حصہ نہ لینے والوں پر مسلمان نہیں ہوگا۔ کا فتویٰ لگانا کس حدیث و دلیل کی روشنی میں ہے ۔ اور اگر حدیث ودلیل کوئی نہیں ۔ بلکہ یہ فوٹو بازی ہڑتال بازی وغیرہ معمولات صریح طور پر خلاف حدیث وشریعت ہیں ۔ تو پھر یہ لوگ دوسروں کی بجائے اپنے گریبان میں کیوں نہیں جھانکتے ۔

## ''اہلحدیثوں'' کی خوبصورت بدعات

اسوقت حلقہ ۱۴۶ پی پی (قصور) کا ایک خوبصورت انتخابی قیمتی وہابی اشتہار ہمارے سامنے ہے ۔ جسمیں ''نفاذ قرآن وسنت کے علمبردار ۔ مسلم لیگ کے امیدوار'' حافظ زبیر احمد ظہیر کے لئے ووٹ کی ترغیب دی گئی ہے ○ اشتہار کے شروع میں آیۂ مبارکہ نصر من اللہ وفتح قریب ۔ تو لکھی گئی ہے ۔ لیکن بحکم حدیث بسم اللہ نہیں لکھی گئی ۔

تصاویر: آیت قرآنی کے نیچے ۔ دائیں طرف نواز شریف بائیں طرف آنجہانی احسان الٰہی ظہیر اور درمیان میں مولوی زبیر احمد وہابی کی تصویر ہے ۔ جبکہ نواز شریف کی داڑھی صاف احسان الٰہی کی داڑھی کتری ہوئی ۔ اور مولوی زبیر کے سر پر عمامہ کی بجائے ٹوپی ہے ۔ اور اسی پر بس نہیں ۔ بلکہ وہابی امیدوار کے انتخابی نشان شیر کی بھی تصویر شائع کی گئی ہے ۔ یعنی ۔ پورا اشتہار وہابی بدعات پر مشتمل اور ''اہلحدیثوں'' کی خوبصورت بدعات کا یادگار مجموعہ ہے ۔ جو وہابی مذہب اور نجدی دھرم کی دورنگی وتارکِ حدیث ہونے کا منہ بولتا ثبوت ہے ۔

بدمزاجی: ۔ وستم ظریفی کی انتہا ہے ۔ میلاد مصطفےٰ (علیہ التحیۃ والثناء) عرس اولیاء (علیہم



الرحمۃ) اور دعا بعد جنازہ وختم شریف جیسے امور خیر ومعمولاتِ اہلسنت کو بدعت وناجائز قرار دینے والوں کا کوئی مولوی کوئی شیخ الحدیث وکوئی رسالہ ایسا نہیں جو ان صریح بدعات پر کلمہ حق بلند کرے ۔ گویا کہ سب وہابی مولوی خفتہ یا مردہ یا ''شیطان اخرس'' ہونے کا نمونہ پیش کررہے ہیں ۔ جبکہ خود مولوی زبیر امیدوار کو ''نفاذ قرآن وسنت'' کا علمبردار لکھا گیا ہے ۔ حالانکہ جو مولوی اسمبلی کی ایک سیٹ وچند ووٹوں کیلئے قرآن وسنت کی مخالفت پر عمل پیرا ہے ۔ وہ ملک میں نفاذِ قرآن وسنت کا علمبردار کیسے ہوسکتا ہے ؟ چیلنج: ۔ ہے کوئی نجدی وہابی ''اہلحدیث'' نجدی ملاں جو زندہ ومردہ ''ظہیر'' کی ان بدعات وتصاویر کو قرآن وسنت کی روشنی میں جائز ثابت کرے یا ان خوبصورت بدعات کا ایکشن لے ۔ جبکہ وہابی اصول کی روشنی میں مروجہ جمہوریت ۔ الیکشن ۔ اور امیدواری وغیرہ بجائے خود بدعات در بدعات ہیں ۔

بلکہ: ۔ علماءِ ''اہلحدیث'' کے نزدیک یہ جمہوریت ہی کفر ہے ۔ جس کے تحت مولوی زبیر احمد اور دیگر وہابی مولویوں نے انتخابات میں حصہ لیا ہے ۔ اور نواز شریف کی حمایت وامداد کی ہے ۔ چنانچہ مولوی محمد ایوب توحیدی نے ''جمہوریت کفر بھی ہے اور شرک بھی ہے'' کے موضوع پر باقاعدہ پمفلٹ شائع کیا ہے ○ جبکہ ''متحدہ جمعیت اہلحدیث کے مرکزی رہنما پروفیسر حافظ مہر سعید اور پروفیسر ظفر اقبال نے ایک مشترکہ بیان میں شائع ہونے والی اس خبر کی مذمت کی ہے ۔ جس میں کہا گیا ہے کہ مولانا معین الدین لکھوی حافظ محمد یحییٰ میر محمدی امیر متحدہ جمعیت اہلحدیث نے آئندہ انتخابات کی تیاریوں کے لئے جمعیت کا اجلاس طلب کیا ہے ۔ ○ انہوں نے کہا کہ ''متحدہ جمعیت اہلحدیث'' کا یہ عقیدہ ہے کہ جمہوریت کفر ہے لہذا ''متحدہ جمعیت اہلحدیث'' کافروں کے انتخابات کی تیاری نہیں کرسکتی ہے ۔ اور چونکہ انہوں نے جمہوری نظام کی حمایت کی ہے وہ انہیں اب اپنا امیر تسلیم نہیں کرتے

''○ جس پر تبصرہ کرتے ہوئے روزنامہ'' پاکستان'' لاہور ۲۶ جولائی ۹۳ کے ''بلا ناغہ'' کے کالم نویس نے لکھا ہے۔ کہ'' ہمارے دوست ان مرکزی رہنماؤں کو چاہئے۔ کہ مولانا لکھوی اور اُن کے دیگر ہم سفروں کے مسلمان ہونے کے بارے میں بھی اپنے قیمتی خیالات کا اظہار کھل کر کریں اور اگر خدانخواستہ وہ ان حضرات کو ان کی مبینہ کافرانہ سرگرمیوں کی بنا پر مسلمان نہیں سمجھتے تو اس ضمن میں باقاعدہ فتویٰ جاری کرنے میں بھی کوئی مضائقہ نہیں۔ اور اگر یہ فتویٰ صادر ہو جاتا ہے تو اس کا مطلب یہ بھی ہوگا کہ خدانہ کرے ان حضرات کے نکاح بھی ٹوٹ گئے ہوں''۔ واللہ اعلم بالصواب''۔ یہ ہے۔ وہابی مذہب کا گورکھ دھندا اور نجدی دھرم کا قول فعل اور ان کا بدعت وشرک کا منافقانہ معیار۔ سنیو ہوشیار۔ خبردار

## (''الاعتصام'' سے جواب طلبی)

## ''اہلحدیثوں'' کی خوبصورت بدعات

''رضائے مصطفےٰ''۔ کے گذشتہ شمارہ میں بعنوان بالا نام نہاد ''اہلحدیثوں'' غیر مقلد وہابیوں کے دوہرے کردار اور ان کی منافقانہ پالیسی کا انکشاف کیا گیا تھا۔ کہ کسطرح یہ ظالم لوگ اہلسنت وجماعت کو ان کے معمولات خیر پر شرک وبدعت کا نشانہ بناتے ہیں ۔ مگر خود وہ ہر قسم کی بدعت وکفر کا ارتکاب کریں۔ تارک حدیث ہو کر سینہ زوری سے اہلحدیث کہلائیں۔ کوئی انہیں پوچھنے والا نہیں۔ یعنی

یہ جو بھی کریں بدعت و ایجاد روا ہے  
اور ہم جو کریں محفلِ میلاد بُرا ہے

وہابیہ نجدیہ کا یہ خود ساختہ معیار شریعت سے مذاق اور شانِ رسالت سے عداوت ومخالفت برائے مخالف نہیں تو اور کیا ہے؟



شرم ان کو مگر نہیں آتی

آیئے۔ آج ان کی من مانی وتارکِ حدیث ہونے کے متعلق ایک اور خوفناک انکشاف ملاحظہ فرمایئے۔ اور ان کے نام نہاد ''اہلحدیث'' ہونے کا ماتم کیجئے۔ **ایک طرف**۔ تو آج کل غیر مقلدین بطور'' کریڈٹ'' اس بات کا پروپیگنڈا کر رہے ہیں۔ کہ ہم عورت کی سیاست وقیادت کے خلاف ہیں۔ اور اسی کے سدباب کے لئے ہم نے الیکشن میں نواز شریف گروپ سے تعاون کیا۔ چہ جائیکہ اس سلسلہ میں نواز شریف کا اپنا شرعی کردار کیا ہے۔ **مگر دوسری طرف**۔ ان نجدیوں وہابیوں کے حیا سوز غلیظ کردار کا ''نوائے وقت'' لاہور۔ ۱۳۔ نومبر کی اس تصویر سے اندازہ لگایئے۔ جسمیں مقررین کی قطار میں نمبر اول ایک ننگے منہ نیم برہنہ سر عورت کو دکھایا گیا ہے۔ جبکہ تیسرے نمبر پر کوئی بڑی لمبی سفید داڑھی والا وہابی مولوی ہے اور تصویر کے نیچے لکھا ہے۔ مرکزی'' جمعیت اہلحدیث اور اہلحدیث یوتھ فورس'' کی جانب سے دیئے گئے عصرانہ سے رکن قومی اسمبلی تہمینہ دولتانہ....اور دیگر مقررین خطاب کر رہے ہیں۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ کیا اب بھی اس بات میں کوئی شک ہے۔ کہ یہ وہابی'' اہلحدیث'' نہیں۔ بلکہ تارک حدیث ہیں۔ اور ان کا عمل بالحدیث کا دعویٰ سراسر جھوٹ۔ دھوکہ اور فراڈ ہے۔ ''الاعتصام'' بھی۔ نام نہاد جماعت اہلحدیث کے ترجمان ہفت روزہ ''الاعتصام'' کے حافظ صلاح الدین یوسف نے بھی ایک سوال کے جواب میں لکھا ہے۔ کہ غلام حیدر وائیں کے قتل کے بعد ان کی بیوہ مجیدہ وائیں جسے مسلم لیگ نے ٹکٹ دیا ہے) مجیدہ وائیں کو ووٹ دینا مرد (نواز شریف) کو ووٹ دینا ہے۔ اور پیپلز پارٹی کے مرد کو ووٹ دینا عورت (بے نظیر) کو ووٹ دینا ہے۔ اسلئے مسلم لیگ کے (یا کی) امیدوار کو ہی ووٹ دینا صحیح ہے۔ اُمید ہے۔ یہ فعل اجر وثواب کا مستحق قرار پائے گا۔ (الاعتصام ۱۴۔ نومبر) جبکہ۔ اسی'' الاعتصام'' کے اداریہ میں لکھا ہے۔ کہ'' اب تو

حدیث مبارکہ عام ہو چکی ہے۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے۔ جس قوم نے اپنے امور (سلطنت) عورت کے سپرد کر دیئے۔ وہ فلاح نہیں پائے گی۔

○ جو مولوی اسلامی صفوں سے بوجوہ نکل کر... عورت کو سیاست کے میدان میں قائم رکھنے کیلئے ایسی ایسی تاویلیں گھڑ رہے ہیں۔ ○... ان برخود غلط مولویوں میں اتنی جرات پیدا ہو چکی ہے۔ کہ وہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدانخواستہ تکذیب پر ادھار کھائے بیٹھے ہیں۔ ماڈل گرل۔ اسمبلیوں میں جانے والی خواتین سوائے ماڈل گرل کا کردار ادا کرنے کے اور کوئی مصرف نہیں رکھتیں۔... جو بھڑکتے ہوئے میک اپ اور پھڑکتے ہوئے لباسوں کی نمائش کیلئے اسمبلی ہال میں تشریف فرما ہوتی ہیں... سوائے اس کے۔ کہ وہ مردوں کے لئے کچھ مزید ضیافت طبع کا سامان فراہم کریں۔ (الاعتصام ۱۴ نومبر ۹۳ء)

ملاحظہ فرمایئے۔ کہ ''اہلحدیث کہلانے اور عمل بالحدیث کا جھوٹا دعویٰ کرنے والوں کی یہ کیسی حماقت اور حواس باختگی ہے۔ کہ الاعتصام کے ایک ہی شمارہ کے اداریہ میں ایک طرف تو حدیث پاک کے تحت ○ عورت کو امور سلطنت سپرد کرنے کو عدم فلاح قرار دیا جا رہا ہے ○ اور اس کے بالمقابل تاویلیں گھڑنے اور عورت کو میدان سیاست میں قائم رکھنے والے برخود غلط مولویوں کے متعلق کہا جا رہا ہے۔ کہ وہ خدانخواستہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تکذیب پر ادھار کھائے بیٹھے ہیں مگر دوسری طرف۔ خود اسی رسالہ سے متعلق مولوی صلاح الدین یوسف ویسی ہی تاویل کر کے مجیدہ وائیں کو ووٹ دینے۔ عورت کو میدان سیاست میں قائم رکھنے اور امور سلطنت سپرد کرنے کے نہ صرف جواز کا فتویٰ دے رہا ہے۔ بلکہ اسے اجر و ثواب کا مستحق قرار دے رہا ہے۔ ایک طرف۔ تو الاعتصام اسمبلی میں جانے والی عورتوں کو ماڈل گرل نمائش و شمع محفل اور مردوں کیلئے ''ضیافت طبع'' قرار دے رہا ہے۔ مگر دوسری طرف اسی رسالہ کا مولوی عورتوں کو ووٹ دینے اسمبلی میں بھیجنے اور



شمع محفل و ماڈل گرل بنانے کا فتویٰ دے رہا ہے۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ۔ اسے کہتے ہیں۔ دروغگو را حافظہ نباشد اور ع خدا جب دین لیتا ہے حماقت آ ہی جاتی ہے۔

نجد نگر۔ کی کیسی اندھیر نگری ہے۔ کہ سواد اعظم کے معمولات خیر کو شرک و بدعت قرار دینے اور فقہا عظام کے اجتہادات کو نشانہ تنقید بنانے والے ○ کہیں تہمینہ دولتانہ کو رکن اسمبلی منتخب ہونے پر باتصویر دعوت عصرانہ دے رہے ہیں۔ ○ اور کہیں خود صحیح و صریح و مشہور حدیث شریف نقل کر کے اس نص کے بالمقابل اپنے شیطانی ''قیاس'' کے تحت مجیدہ وائیں کو اس احمقانہ تاویل کے ساتھ اسمبلی میں بھجوانے کیلئے راہ ہموار کر رہے ہیں۔ کہ عورت کو ووٹ دینا مرد کو ووٹ دینا ہے اور پھر نص حدیث کے مقابل اپنی تاویل فاسدہ پر اجر و ثواب کی بشارت بھی دے رہے ہیں۔ مذکورہ۔ صورت حال کی روشنی میں جمعیت اہلحدیث والاعتصام حدیث کے مطابق اپنا ''اہلحدیث'' ہونا ثابت کریں ورنہ...

روزنامہ ''جنگ'' لاہور۔ ۲۲ دسمبر ۱۹۹۴ء کی اشاعت میں ایک تصویر شائع ہوئی ہے۔ جس میں بڑی بڑی داڑھی والوں کے جھرمٹ میں ایک ننگے منہ نیم برہنہ سر عورت کو خطاب کرتے ہوئے دکھایا گیا ہے۔ اور تصویر کے نیچے لکھا ہے۔ ''جمعیت اہلحدیث'' کے ''رہنما'' حافظ ادریس ضیا اسد اللہ تہمینہ دولتانہ ایم این اے... اہلحدیث یوتھ فورس وہاڑی کی طرف سے دیئے گئے استقبالیہ سے خطاب کر رہے ہیں۔

مذکورہ تصویر و خبر۔ سے نام نہاد ''اہلحدیثوں'' کے کردار کا بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے

○ یہ نام نہاد ''اہلحدیث'' نجدی وہابی وہ لوگ ہیں۔ جو خود کو بڑا پارسا و پاکدامن اور ہر بات میں ''اہل حدیث و عامل حدیث'' ظاہر کرتے ہیں۔ تقریری و تحریری طور پر اولیاء کرام و بزرگان دین کی کردار کشی کرتے ہیں۔ ان کی کرامات و ملفوظات اور عقیدتمندوں کا مذاق اڑاتے ہیں۔ اور اہلسنت و جماعت کو مشرک اور بدعتی جہنمی ثابت کرنے کیلئے ''بال کی

کھال اتارتے اور تحریف فی القرآن کا ارتکاب کرتے ہیں۔ مگر گریبان میں منہ ڈالنا۔ تو درکنار خود کھلم کھلا بدعات کا ارتکاب وحدیث وشریعت کی بغاوت کرتے ہوئے۔ ذرا نہیں شرماتے۔ جیسا کہ حاجی حق حق نے انہیں مخاطب کرتے ہوئے فرمایا۔ کہ

تم جو بھی کرو بدعت وایجاد رواہے
اور ہم جو کریں محفل میلاد بُرا ہے ؟

تف ہے۔ ایسی کذب بیانی بے ایمانی وبددیانتی پر۔ مذکورہ تصویر وخبر۔ ہی کو دیکھ لیں۔ کہ ''جمعیت اہلحدیث واہلحدیث یوتھ فورس'' کے ''رہنما'' سیاہ وسفید داڑھی والے'' اہلحدیثوں'' نے تہمینہ دولتانہ کے اعزاز میں استقبالیہ دے کر اور اپنے مخلوط اسٹیج پر تہمینہ کا خطاب کرا کے کھلم کھلا کتنی بدعات کا ارتکاب اور حدیث وشریعت سے بغاوت کا مظاہرہ کیا ہے۔؟ ٥ عورت کی بے پردگی کی بدعت ٥ عورت کی تقریر وخطاب کی بدعت (جبکہ اسکی بلند آواز کا بھی پردہ ہے) ٥ عورت کو شمع محفل بنانے اور دعوت نظارہ دینے کی بدعت ٥ مردوزن کے مخلوط اجتماع ومخلوط اسٹیج کی بدعت ٥ اوران سب بدعات پر مستزاد فوٹو بازی و اخباری اشاعت۔



(رسالہ ''الدعوۃ''۔ الاعتصام ''اہلحدیث'' سے جواب طلبی)

## ''اہلحدیثو''۔ کچھ تو کہو

منکرین میلاد ودشمنان شان رسالت۔ جو بات بات پر اور بالخصوص جشن میلاد النبی کے خلاف شرک وبدعت کے خود ساختہ فتووں سے آسمان سر پر اٹھا لیتے ہیں ٥ ان کی ممدوح و مرجع نجدی سعودی حکومت کے یوم قیام و''یوم پیدائش'' پر ہر سال ۲۳ ستمبر کو ''عیدالوطنی'' اور قومی دن منایا جاتا ہے۔ چنانچہ امسال بھی روزنامہ جنگ لاہور (۲۵ ستمبر ۹۴ء) میں یہ مضمون شائع ہوا ہے۔ کہ'' ۲۳ ستمبر کا دن سعودی تاریخ میں انتہائی ممتاز نمایاں اور روشن ترین دن ہے۔ اس دن ۲۳ ستمبر ۱۹۳۲ء کو سعودی مملکت معرض وجود میں آئی۔..... آج سعودی عوام اپنا عوامی دن منا رہے ہیں۔

اللہ اکبر۔ ٥ عید میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم منانا بدعت وناجائز اور خود ساختہ حکومت کا خود ساختہ قومی دن ''عیدالوطنی'' منانا جائز وتقاضائے توحید ٥ ۱۲ ربیع الاول منانا بدعت و ناجائز اور ۲۳ ستمبر منانا توحید وسنت کے عین مطابق ٥ ۲۳ ستمبر انتہائی ممتاز نمایاں اور روشن ترین دن اور ۱۲ ربیع الاول گویا۔

دشمنوں کو ہے ''محرم'' عید میلاد رسول (علیہ الصلوۃ والسلام)

بہرحال اس صورت حال پر نجدیو
جو چاہے آپ کا حسن کرشمہ ساز کرے

کے علاوہ سوا اس کے اور کیا کہا جائے۔ کہ میلاد مصطفےٰ کے منکرو۔

وہابیو جب سر محشر وہ پوچھیں گے بلا کر سامنے
کیا جواب جرم دو گے تم خدا کے سامنے

انقلابات زمانہ۔ انقلابات زمانہ کے تحت دنیاوی مادی سیاسی حکومتی کایا پلٹ تو ہوتی

ہی رہتی ہے۔ مگر یہ عجیب اندھیرا ہے۔ کہ نجدیوں کی مذہبی دنیا میں انقلاب برپا ہے۔ قدم قدم پھونک پھونک کر چلنے اور امور خیر تک پر شرک و بدعت کے فتوے لگانے والوں کی اعتقادی دنیا زیروزبر ہورہی ہے۔ مگر انہیں اپنا سب کچھ لٹ جانے کا احساس وشعور ہی نہیں

○ جو لوگ جشن میلاد مصطفٰے کے جلسہ وجلوس و چراغاں پر سیخ پا ہو جاتے ہی۔ نواز شریف کے جلسہ وجلوس و اسراف و ہڑتال ضیاع چراغاں و آتشبازی اور فوٹو بازی اور تالیوں کا شور سننے کے باوجود ''اہلحدیث'' کہلانے والے ''گونگے شیطان'' کا کردار ادا کررہے ہیں۔

○ سیالکوٹ کے ایک مخلوط جلسہ میں ایک عورت بھی چادر و چاردیواری کا تقدس پامال کرکے ساجد میر کے ساتھ رونق محفل اور مقررین کی صف میں کھڑی ہے۔ مگر شرک و بدعت فروش ساجد میر، نواز شریف کی خوشنودی کے لئے ایک خاموش تماشائی کا کردار ادا کررہے ہیں۔ اور کوئی ''اہلحدیث'' اس پر چیں بجبیں اور ٹس سے مس نہیں ہوتا ○ مقررہ یومِ وقت پر ختم ودعا اور دعا بعد جنازہ کو بدعت قرار دینے والے نواز شریف کی قیادت میں ''اجتماعی یوم دعا'' منارہے ہیں۔ اور کوئی وہابی اس ہیت و کیفیت کے ساتھ یوم دعا منانے کا ثبوت طلب نہیں کرتا۔

اور تو اور۔ نواز شریف صاحب ۱۱ستمبر کو یوم قائداعظم مناتے ہوئے مزار قائداعظم سے مزار داتا گنج بخش تک شدِ رحال کیا۔ اور دونوں جگہ مع کاروانِ نجات اول و آخر حاضری دی اور دعا مانگی۔ مگر دوسروں پر فتویٰ بازی کرنے والے وہابیوں نے نواز شریف پر کوئی فتویٰ نہیں۔ داغا۔ کیونکہ انہیں نواز شریف کے ''وسیلہ'' سے متوقع اقتدار کے نشہ میں قبر پرستی جلوس و چراغاں اور شدِ رحال وغیرہ کے سب فتوے بھول چکے ہیں۔ تمہیں پہچانتا ہوں نجدی ''انڈو''۔ بظاہر صاف اور اندر سے گندے مکہ مکرمہ میں ''عید الوطنی''۔

''سعودی عرب کا قومی دن ۲۳ستمبر یہاں روایتی انداز سے منایا گیا''۔ پاکستانی کمیونٹی



بھی سعودی عوام کی عید الوطنی میں گرمجوشی اور مسرت وشادمانی سے شریک ہوئی۔ سعودی عرب کے مختلف شہروں میں بھی اجلاس و پروگرام ہوئے۔ اور سعودی حکومت وعوام کو مبارکباد دی گئی۔

(روزنامہ تحفہ گوجرانوالہ، لاہور ۲۴ستمبر ۹۴ء)

تم جو بھی کرو بدعت وایجاد روا ہے ------ اور ہم جو کریں محفل میلاد برا ہے؟

## کتاب ''ندائے یا محمد'' (جھوٹ جہالت اور شرک کا ملغوبہ)

(رسالہ ''الاعتصام۔ اہلحدیث و تنظیم اہلحدیث'' سچے ہیں تو اس کا نوٹس لیں۔

حال ہی میں نجدی مولوی عبدالغفور اثری کی کتاب ''ندائے یا محمد'' صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اہلحدیث یوتھ فورس سیالکوٹ کی طرف سے شائع کی گئی ہے۔ جس کی وہابی رسائل (الاعتصام و اہلحدیث تنظیم اہل حدیث وغیرہ) میں بطور خاص بار بار تشہیر کی گئی ہے ○ اس کتاب میں اہلسنت کو بطور نشانہ بنا کر بڑی بدزبانی و ناجائز فتویٰ بازی کی گئی ہے۔ حالانکہ کتاب کا جو موضوع ہے۔ وہ کوئی خاص نیا مسئلہ اور نئی تحقیق نہیں ہے۔ علماء اہلسنت پہلے سے بیان فرماتے آئے ہیں۔ کہ عامیانہ انداز میں ذاتی نام مبارک کیساتھ یا محمد نہیں کہنا چاہیے۔ بلکہ یارسول اللہ یا نبی اللہ کہنا چاہیے۔ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) اور خود اثری صاحب نے بھی علماء اہلسنت کی اس تحقیق وفتویٰ کا اعتراف وذکر ہے۔ اس کے باوجود اہل سنت کے خلاف اتنی بدزبانی و دریدہ وہنی کی کوئی ضرورت نہ تھی۔ مگر جن نجدیوں کے دلوں میں بغض وخبث بھرا پڑا ہے۔ وہ اس کے اظہار سے باز کیسے رہ سکتے ہیں۔ کُلُّ اِنَاءٍ یَتَرشَّحُ بِمَا فِیه۔

مولوی اثری۔ اور وہابی رسائل نے کتاب مذکور کی اس انداز سے تشہیر کی ہے۔ کہ گویا

۔اثری صاحب نے کوئی بڑا تیر مارا ہے۔یا کوئی چوٹی سر کرلی ہے۔حالانکہ یہ کتاب خود وہابیوں کے گلے میں کانٹوں کا ہار بن گئی ہے۔جس سے چھٹکارا پانا ان کے بس کی بات نہیں۔

**پہلی بات**۔تو مولوی اثری کا شرکیہ دعویٰ ہے۔جس میں اس نے اپنے علم غیب وحاضر و ناظر ہونے کا دعویٰ کیا ہے۔حالانکہ نجدی وہابی اکابر اصاغر خود رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا دور ونزدیک سے سننا اور عالم مَا كَانَ وَمَا يَكُونُ ہونا بہت بڑا شرک گردانتے ہیں۔چہ جائیکہ مولوی عبدالغفور اثری ایسا دعویٰ کرے۔مگر نجدیوں کا ایک یہ اصول نامعقول بھی ہے۔کہ جو چیز دوسروں کے لئے ناجائز وبدعت اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لئے ماننا شرک ہے۔اپنے لئے اسے جائز وروا جانتے ہیں۔جس کی بہت بڑی اور تازہ مثال مولوی اثری کی یہ کتاب ہے۔لیکن مولوی اثری اور دوسرے وہابی مولویوں نے مولوی اثری کو مشرک گرداننے کی بجائے الٹا اسکی شرکیہ کتاب کا ڈھنڈورا پیٹنا شروع کردیا ہے۔اور اتنے بڑے شرک کو شیر زوجہ کی طرح ہضم کرلیا ہے۔جیسا کہ ''رضائے مصطفےٰ'' کے گزشتہ شمارہ میں وہابیوں کے اپنی بیویوں کے دودھ پینے کا مدلل بیان ہوا تھا (ولاحول ولاقوۃ الا باللہ)

**تفصیل**۔اسکی یوں ہے۔کہ کتاب ''ندائے یا محمد'' کے مؤلف مولوی اثری نے بڑے گھمنڈ میں آکر اپنے مخالفین کے متعلق یہ دعویٰ کیا ہے۔کہ

دور ہوں لیکن بتا سکتا ہوں ان کی بزم میں

کیا ہوا۔کیا ہو رہا ہے اور کیا ہونے کو ہے۔(ندائے یا محمد ص ۱۱۹)

**غور فرمائیے**۔کہ رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے متعلق یہ ''تقویۃ الایمانی'' عقیدہء باطلہ رکھنے والے مولوی نے (کہ ''رسول کو غیب کی کیا خبر۔نبی کو تو کل کا اور دیوار



کے پیچھے کا بھی علم نہیں'') اپنے لئے کتنا بڑا شرکیہ دعویٰ کیا ہے۔کہ ''دور ہونے کے باوجود۔بتا سکتا ہوں کہ ان کے بزم اور مکان وشہر میں)

- o کیا ہوا۔(ماضی وما کان کا علم ورویت)
- o کیا ہو رہا ہے۔(حال کا علم ورویت)
- o کیا ہونے کو ہے (ما یکون مستقبل کا علم غیب ورویت ودور سے دیکھنا اور دور ہونے کے باوجود ان امور کا بتلانا۔)

**چیلنج**۔دنیائے وہابیت کو ہمارا چیلنج ہے۔کہ وہ بتائیں کیا مولوی اثری کا شعر مذکور اور اس کا دعویٰ شرک ہے۔یا نہیں۔اگر نہیں تو نام نہاد علماء ''اہلحدیث'' رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے متعلق بھی اعلان کریں کہ ☆ آپ کو ماضی وَمَا كَانَ کا علم ورویت ہے۔☆ آپ کو دور کے مقامات کا علم ورویت ہے۔☆ آپ کو کل کا مستقبل وَمَا يَكُونُ کا بھی علم ہے۔یعنی آپ عالم مَا كَانَ وَمَا يَكُونُ ہیں۔اور آپ دور دراز مقامات ومعاملات کو دیکھ رہے ہیں۔اور سب کے احوال بتا سکتے ہیں۔اور اگر یہ شرک ہے تو پھر مولوی اثری کا دعویٰ بدرجہ اولیٰ شرک ہونا چاہیے۔اور ''علماء اہلحدیث'' کو مولوی اثری کو مشرک قرار دیکر جماعت سے نکال دینا چاہیے۔بے ناپتے کی بات۔

**مولوی اثری**۔نے مذکورہ شرکیہ دعویٰ کے علاوہ ایک اور بڑا احمقانہ اور جاہلانہ مظاہرہ کیا ہے۔کہ مولانا ابومحمد عبدالحق صاحب تفسیر حقانی کو شیخ عبدالحق محدث دہلوی قرار دے دیا ہے۔اور دونوں شخصیتوں کو اسطرح یکجا کردیا ہے۔مولانا ابومحمد شیخ عبدالحق حقانی محدث دہلوی المتوفی چودہویں صدی حالانکہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی (چودہویں صدی) اور ہیں۔اور مولانا ابومحمد عبدالحق حقانی اور ہیں۔مگر مولوی اثری نے اپنی جہالت وحماقت کے تحت خلط ملط کرکے شخصیتوں کو ایک بنا دیا ہے۔

اس سادگی پہ کون نہ مرجائے اے خدا
لڑتے ہیں اور ہاتھ میں تلوار بھی نہیں

**شیخ عبدالحق محدث دہلوی** ۔ حضرت مجدد الف ثانی (رحمتہ اللہ علیہما) کے ہمعصر گیارہویں صدی کی عظیم المرتبت شخصیت ہیں۔ آپ ابو محمد نہیں بلکہ ابوالمجد عبدالحق بن سیف الدین ہیں۔ آپ بطور مفسر نہیں بلکہ بطور محدث مشہور ہیں۔ بلکہ لفظ محدث آپ کے نام کا جزو بن چکا ہے۔ اور آپ عربی (میں) ''لمعات'' اور فارسی میں ''اشعۃ اللمعات'' شرح مشکوٰۃ جیسی شہرہ آفاق کتب کے زندہ جاوید مصنف ہیں۔ جبکہ مولانا ابومحمد عبدالحق حقانی اوائل چودھویں صدی کی شخصیت ہیں۔ آپ بطور محدث دہلوی مشہور نہیں۔ بلکہ تفسیر حقانی کے مصنف و مفسر ہیں۔ آپ عبدالحق بن سیف الدین نہیں بلکہ عبدالحق بن محمد امیر ہیں۔ آپ کی زبان اور تفسیر اردو میں ہے۔ اور عربی فارسی میں آپ کی کوئی مشہور کتاب نہیں۔ جبکہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی کی تمام تصانیف عربی فارسی زبان میں ہیں۔ (رحمتہ اللہ علیہ)

**اس تفصیل** ۔ سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ کہ وہابی مولوی اثری کسقدر جاہل احمق بے خبر اور نامعتبر وغیر ذمہ دار شخص ہے۔ جو نام نہاد ''اہلحدیث'' کہلانے کے باوجود امام المحدثین شیخ عبدالحق محدث جیسی جلیل القدر شہرہ آفاق بزرگ علمی شخصیت سے بھی متعارف نہیں اور اپنی اسی جہالت کے باعث اس نے دو شخصیتوں کی ایک شخصیت بنادی ہے۔ اور ان کی کنیت وولدیت تک تبدیل کردی ہے۔ شاید ایسے مواقع پر کہا گیا ہے۔ کہ

زمین کیا آسماں بھی تیری کج بینی پہ روتا ہے
غضب ہے ''سطر قرآں'' کو چلیپا کردیا تو نے

**لطیفہ**۔ مولوی اثری اپنی ترنگ میں اتنا بڑا مشرکانہ دعویٰ کردیا۔ کہ



ان کی بزم دور ہوں لیکن بتا سکتا ہوں
کیا ہوا۔ کیا ہورہا ہے اور کیا ہونے کو ہے

لیکن جہالت وبے خبری کا یہ عالم ہے کہ پتہ اتنا بھی نہیں۔ کہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی کون ہیں اور مولانا عبدالحق ''مفسر'' دہلوی کون ہیں۔ ایک ہی شخصیت ہیں یا بتفاوت بسیار الگ الگ دو شخصیتیں۔

الٰہی عقل کسی کو بھی ایسی خدا نہ دے
دے آدمی کو موت پر یہ بدادا نہ دے

**موحدین کا تصادم** ۔ مولوی اثری نے تو ''یا محمد نہ پکارو'' پر سارا زور لگا دیا ہے۔ اور اسے بڑی گستاخی قرار دیا ہے۔ لیکن ''جماعت اہلحدیث'' کے ترجمان نے لکھا ہے کہ ہم میں سے ہر شخص جانتا ہے کہ طغریٰ یا محمد لٹکانے والوں میں سے کسی کا بھی مقصد اہانت رسول نہیں۔ بلکہ انمیں عقیدت ومحبت ہی کا جذبہ کارفرما ہے''۔ (ہفتہ روزہ الاعتصام لاہور ۶ دسمبر ۱۹۸۵ء) اسی لئے جب حضرت عبداللہ بن عمر (رضی اللہ عنہما) کا پاؤں سو جانے پر کسی نے کہا اذکر احب الناس الیک جس کے ساتھ آپ کو زیادہ محبت ہے اسے یاد کرو۔ تو آپ نے فوراً پکارا۔ یا محمداہ۔ (کتاب ادب المفرد امام بخاری علیہ رحمتہ الباری)

(اولیاء کرام کی کردارکشی اور اہلسنت کے کیخلاف جارحیت کرنے والوں کے ردوجواب میں تصویر کا دوسرا رخ)

## ساجد میر سچے ہیں تو جواب دیں۔

(رسالہ اہلحدیث الاعتصام وتنظیم اہلحدیث انصاف کریں)

''رضائے مصطفےٰ''۔ کے گزشتہ شمارہ میں ہم نے بعنوان ''کتاب ندائے یا محمد'' جھوٹ

جہالت اور شرک کا ملغوبہ الاعتصام واہلحدیث و تنظیم اہلحدیث سچے ہیں۔ تو نوٹس لیں۔

ہم نے جواب طلبی کی تھی۔ مگر اس کا کوئی جواب نہیں آیا۔ اور بارہا ہم نے دنیائے وہابیت و دیوبندیت کو اسطرح للکارا ہے۔ مگر کوئی سامنے نہیں آتا ○ درحقیقت ان لوگوں نے طوطے کی طرح ''شرک و بدعت'' کا لفظ رٹا ہوا ہے۔ اور اہلسنت کے امورِ خیر کو ناحق اس کا نشانہ بنایا ہوا ہے۔ مگر خود یہ لوگ شرک و بدعت و جہالت میں پوری طرح مستغرق ہیں اور نہ خود گریبان میں منہ ڈالتے ہیں۔ اور نہ ''رضائے مصطفےٰ'' کے للکارنے پر کوئی ندامت محسوس کرتے ہیں۔

اسوقت۔ ہمارے سامنے روزنامہ ''نوائے وقت'' لاہور ۲۲ اپریل ۹۵ء کا شمارہ ہے۔ جس کے صفحہ اول پر علامہ اقبال کی ۵۷ ویں برسی کے موقع پر یوم اقبال کی تقریب منانے اور اسمیں تقاریر کرنیوالوں کی مرد و زن پر مشتمل مخلوط تصویر شائع کی گئی ہے۔ جسمیں امیر جمعیت ''اہلحدیث'' پروفیسر ساجد میر کا نام اور ان کی تصویر بھی نمایاں ہے۔ اس لئے ''رضائے مصطفےٰ''۔ بجا طور پر امیر جمعیت اہلحدیث و پوری جمعیت اہلحدیث و تمام دنیائے وہابیت سے یہ سوالات کرنے میں حق بجانب ہے۔ کہ اگر یہ نجدی وہابی لوگ اپنے نجدی وہابی اصول میں سچے ہیں تو نمبر وار ہمارے سوالات کا معقول و مدلل جواب دیں۔ ورنہ بریلوی اہل سنت کو مشرک و بدعتی کہنا اور خود اہلحدیث کہلانا چھوڑ دیں۔ کیونکہ ان کی دو عملی و دوغلہ پالیسی سے صاف ظاہر ہے کہ یہ لوگ ''اہل توحید و اہلحدیث'' کہلانے میں جھوٹے اور بذاتِ خود شرک و بدعت میں مبتلا ہیں۔ اور شریعت و فتویٰ ان کی خانہ ساز چیز ہے۔ جس کی کوئی صحیح معقول بنیاد نہیں۔

سوالات۔ ○ سنی وہابی اختلافی مسائل میں دن منانا اور تاریخ و وقت کا تعین کرنا ایک اہم اختلافی مسئلہ ہے۔ سنی اس کے قائل ہیں جبکہ وہابی تعین کے خلاف واسے بدعت و گمراہی



قرار دیتے ہیں۔ بتایا جائے کہ ۲۱، اپریل کو ۵۷ ویں برسی پر یوم اقبال کی تقریب منانا اسمیں شامل ہونا تقریر کرنا بدعت و گمراہی ہے یا نہیں۔ اور امیر اہلحدیث ساجد میر مذکورہ تقریب میں شامل ہو کر بدعتی گمراہ اور خارج از اہلحدیث ہوئے یا نہیں؟ ○ اگر یوم اقبال منانا جائز ہے اور توحید و سنت کے خلاف نہیں۔ تو یوم میلاد و یوم عرس یوم گیارہویں یوم چہلم منانا اور اسمیں شامل ہونا بدعت و ناجائز و توحید و سنت کے خلاف کیوں ہے۔ اور یوم اقبال و یوم میلاد وغیرہ منانے نہ منانے میں شرعاً وجہ فرق کیا ہے؟

یادداشت۔ کچھ عرصہ قبل پروفیسر ساجد میر کے شہر سیالکوٹ کے علاقہ میں عرس مبارک کے ایک اشتہار میں منتظمین نے کسی وجہ سے ساجد میر کا نام بھی پروگرام میں لکھ دیا۔ تو ساجد میر صاحب اور ان کی اہلحدیث یوتھ فورس کی طرف سے فوراً تردید شائع کی گئی۔ کہ تقریب عرس میں پروفیسر صاحب کا نام ان کی اجازت کے بغیر لکھا گیا ہے۔ چونکہ ان کے مسلک میں عرس منانا بدعت و گمراہی ہے۔ اس لئے وہ تقریب عرس میں شامل نہیں ہوں گے ○ سوال یہ ہے۔ کہ یوم عرس کی ''بدعت'' سے اسقدر برات کا اظہار کرنا اور اقبال کی برسی میں شامل ہونا۔ نام لکھوانا تقریر کرنا اور تصویر شائع کرانا کونسی حدیث کے تحت ناجائز و جائز ہے؟ حدیث صحیح و صریح و مرفوع کا حوالہ ضروری ہے۔ کیونکہ تم ''اہلحدیث و امیر اہلحدیث'' کہلاتے ہو۔ ○ عورتوں کے بے پردگی و ننگے منہ ننگے سر رہنا مردوں کی مخلوط مجالس میں شامل ہونا اور مرد و زن کا تصویر کھچوانا اور شائع کرانا شرعاً حرام و گناہ اور موجب لعنت ہے یا نہیں اور ساجد میر اس فوٹو بازی و مخلوط مجلس میں شامل ہو کر مستحق لعنت اور بدعتی جہنمی ہوئے یا نہیں؟ ○ جماعت ''اہلحدیث'' کے ترجمان ہفت روزہ ''الاعتصام'' لاہور (۲۸ جولائی ۷۸ء) نے یہ فتویٰ شائع کیا ہے کہ جب کوئی شخص باوجود قدرت انکار و اظہار بیزاری کے گناہ دیکھ کر خاموش رہتا ہے۔ تو وہ گناہ کے مرتکب کے حکم میں ہے۔ ایسا ''شیطان اخرس

''(گونگا شیطان) برابر کا مجرم ہے۔ بتایا جائے۔ کہ امیر ''جمعیت اہلحدیث'' فوٹو بازی و بے پردگی کی مخلوط مجلس میں برضا ورغبت شامل ہوکر اور خاموش رہکر بحکم ''الاعتصام'' شیطان اخرس کا مصداق ہوئے یانہیں؟

سابق امیر اہلحدیث۔ وہابیوں کے موجودہ ''امیر جمعیت اہلحدیث'' ساجد میر (جوکہ امیر الوہابیہ مولوی محمد ابراہیم میر سیالکوٹی کے عزیز ہیں۔) کا کردار اور قول وفعل کا تضاد ملاحظہ فرمانے کے بعد سابق امیر ''جمعیت اہلحدیث'' احسان الٰہی ظہیر کا کردار بھی ملاحظہ کریں۔ اور سنیوں کو ناحق مشرک وبدعتی قرار دینے والوں کی بذات خود بدعت وگمراہی کا نظارہ کریں ٥ پروفیسر ساجد میر کے علامہ اقبال کے ''یوم وفات'' کی تقریب میں شرکت کی طرح حافظ احسان الٰہی ظہیر نے بھی قائداعظم کے ''یوم پیدائش'' کی باتصویر مردوزن پر مشتمل مخلوط تقریب میں شرکت کی۔ اور اسمیں تقریر کرتے ہوئے کہا۔ ٥ یہ (حکومتی) پابندیاں تو انگریز کے دور میں بھی نہ تھیں۔ آج قائداعظم کی روح مضطرب ہے۔ اور موچی دروازہ کے گردوپیش میں مضطرب گھوم رہی ہے۔ کہ بندوقیں اور لاٹھیاں میں نے اپنوں کے لئے نہیں۔ بیگانوں کیلئے بنائی تھیں۔ یہ کتنے شرم کی بات ہے۔ (روزنامہ جنگ لاہور ۲۷ دسمبر ۱۹۸۵ء)

یوم وفات۔ کی تقریب میں پروفیسر ساجد میر کی شرکت پر امیر جمعیت اہلحدیث کی جن متعدد بدعات وغیر شرعی قباحتوں کے ارتکاب کی ہم نے نشاندہی کی ہے۔ یوم پیدائش کی مذکورہ تقریب میں شرکت کے باعث بالکل انہی بدعات وغیرہ شرعی قباحتوں میں وہابیوں کا سابق امیر جمعیت اہلحدیث احسان الٰہی ظہیر بھی صاف ملوث نظر آرہا ہے۔ جس سے صاف ظاہر ہے۔ وہابیوں اور ان کے نام نہاد ''امیروں'' کا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے یوم میلاد و یوم پیدائش اور اولیاء کرام یوم وفات وعرس کی تقریب کو بدعت وناجائز قرار



دینا کسی شرعی دلیل واصول پر مبنی نہیں۔ بلکہ محض وہابیوں کی شان رسالت وشان ولایت سے عداوت پر مبنی ہے۔ ورنہ کیا وجہ ہے۔ کہ میلاد وعرس کو تو وہابی شرک وبدعت قرار دیں اور اقبال کے یوم وفات وجناح کے یوم پیدائش پر بلاتکلف بذات خود شریک ہوں۔ حاضر وناظر بھی۔ سابق ''امیر جمعیت اہلحدیث'' احسان الٰہی ظہیر نے صرف یوم پیدائش کی مذکورہ تقریب کی بدعات کا ہی ارتکاب نہیں کیا بلکہ مولوی اثری کی طرح اس شرک کا بھی ارتکاب کیا ہے۔ کہ آج قائداعظم کی روح موچی دروازہ کے گردوپیش میں مضطرب گھوم رہی ہے۔ (حوالہ مذکورہ)

ظہیر صاحب۔ کے اس مشرکانہ دعویٰ سے ثابت ہوا۔ کہ ٥ وہ قائداعظم کو مرنے کے بعد بھی زندہ ومتصرف وحاضر وناظر مانتے اور ان کے علم غیب کا عقیدہ رکھتے ہیں۔ جبھی تو بقول ظہیر قائداعظم کی روح نے کراچی میں مدفون ہونے کے باوجود بیک وقت کراچی کی طرح موچی کی دروازہ لاہور میں بھی حاظر وجلوہ گر ہوکر زندوں کی طرح چلنا پھرنا اور گھومنا شروع کردیا۔ ٥ بلکہ یہ کلام بھی فرمایا کہ بندوقیں اور لاٹھیاں میں نے اپنوں کے لئے نہیں بیگانوں کیلئے بنائی تھیں۔ عرصہ دراز پہلے وفات پانے کے باوجود قائداعظم کی روح کو کراچی میں اپنی قبر میں حکومت کی پابندیوں کا علم اور اس پر اضطراب بھی ہوا اور انہیں اپنے یوم پیدائش منانے اور موچی دروازہ لاہور میں پروگرام منعقد ہونے کا علم بھی ہوگیا ٥ چیلنج ہے تمام دنیائے وہابیت کو کہ وہ ظہیر صاحب کے مشرکانہ عقیدہ کے باعث انہیں بھی کافر ومشرک قرار دیں۔ اور یا کم از کم رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بھی اسیطرح زندہ متصرف وحاضر وناظر مانیں اور آپ کیلئے بھی علم غیب پر ایمان لائیں اور آپ کی روح مبارک کے اپنے عاشقوں کے پاس جلوہ گری تسلیم کریں۔

نام نہاد ''الدعوۃ والارشاد'' کے

## ''مرکز طیبہ'' کی دہشت گردی کے خلاف ''اہلحدیث'' عالم کا احتجاج

(ماہنامہ ''صراط مستقیم'' سے قاری عبدالحفیظ کے انٹرویو کا اقتباس)

سوال (قاری عبدالحفیظ صاحب)۔ آپ عوامی اجتماعات میں سخت اور نامناسب الفاظ میں ضیاء الحفیظ شہید کے قتل کا ذمہ دار مرکز الدعوۃ اور اس کی قیادت کو ٹھہراتے رہے ہیں۔ آپ کے پاس کیا ثبوت ہے؟

جواب۔ میں پوری ذمہ داری اور اعتماد کے ساتھ اس سوال کا جواب دے رہا ہوں۔ آپ اگر شائع کر دیں گے تو میں سمجھوں گا۔ آپ میرے دکھ میں شریک ہیں اور میں آپ کے اس دعوے پر یقین بھی کروں گا۔ کہ آپ اہلحدیث جماعت کے خلاف ہونے والی ہر سازش کو بے نقاب کریں گے۔

سوال۔ قاری صاحب آپ جواب دیں ہماری کوشش ہوگی کہ ہم من وعن شائع کریں۔

جواب۔ اصل واقعہ یہ ہے کہ ۲۵ اگست ۱۹۹۱ء کو ان لوگوں نے میرے بیٹے ضیاء الحفیظ کو قتل کیا۔ جس جگہ ان لوگوں نے اپنا معسکر بنایا ہے۔ اور جہاں یہ لوگ رہ رہے ہیں۔ وہاں کسی مخالف سے دو بدو جھڑپ کا کوئی خدشہ نہیں۔ دھوکہ ہے دھوکہ عوام کی آنکھوں میں دھول جھونکی جا رہی ہے۔ کاروباری مقاصد کیلئے کی جانے والی جدوجہد کو جہاد کا نام دیا جا رہا ہے۔ ناول نگاری اور افسانہ نگاری کی طرز پر جھوٹی ٹیبل اسٹوریاں اپنے رسالے میں شائع کرتے ہیں۔ ٥ قطعاً کوئی دشمن کی گولی لگ کر شہید نہیں ہوتا یہ دھوکہ دیتے ہیں۔ عطاء اللہ نامی لڑکے کو دریا میں اٹھا کر لے گئے۔ اور سے بیچ منجدھار میں لے جا کر چھوڑ دیا اور لکھ دیا کہ نقریباً شہید ہوا ٥ مولانا عبدالرشید راشد کے بیٹے عبدالروف جانباز کو اسطرح مارا کہ وہ کتاب پڑھتے ہوئے جا رہا تھا۔ انکی اپنی ایک چھوٹی سی توپ ہے۔ اس میں سے چھوٹا سا



گولہ نکلتا ہے۔ اس کے لگتے ہی وہ دریا میں گر جاتا ہے۔ ٥ اس طرح مولانا عبدالرفیق سلفی کے بچے اور دیگر بچوں کو یہ مارتے رہے ہیں۔ سوال۔ اگر آپ کی بات صحیح بھی مان لیں تو ان بچوں کے قتل سے ان کو کیا فائدہ پہنچ رہا ہے۔

جواب۔ یہ وسائل گاڑیاں ائیر کنڈیشن دفاتر، دولت یہ سب انہی شہداء کے قتل کی قیمت ہی تو ہے جو انہوں عربوں اور پاکستان کے سادہ لوح ''اہلحدیثوں'' سے وصول کی ہے۔ یہی فائدہ ہے۔ بچوں کے قتل کا مسقط، بحرین، کویت اور دیگر بیرون ممالک ان کے بینک بیلنس موجود ہیں۔ حقیقت یہ تھی کہ احمد مسعود نامی انہی کے ایک لڑکے کی فائرنگ سے میرا بچہ شہید ہوا۔ اسنے دو فائر کئے آپ بھی سمجھتے ہیں کہ اگر ایک فائر ہو تو اسے قتل خطا کہا جاتا ہے۔ لیکن دو فائر سے تو قتل خطا والی بات نہیں رہتی۔

سوال۔ آپ کو کس ذریعے سے پتہ لگا کہ آپ کا بیٹا احمد مسعود نامی لڑکے کی فائرنگ سے ہلاک ہوا ہے۔

جواب۔ بعد میں کہ الدعوۃ کے ہی کچھ افراد ان کے بڑے لیڈروں کے کرتوت دیکھ کر ان سے علیحدہ ہو گئے تھے۔ ان میں معسکر طیبہ کے امیر یاسین اثری اور معسکر اقصیٰ کے امیر محمد اشتیاق اور ایک دو اور افراد شامل تھے۔ انہوں نے مجھے حقیقت حال سے آگاہ کیا۔ یہ لوگ وہیں ہوتے تھے جہاں میرا بیٹا شہید ہوا ہے ٥ یہ ساری صورت حال سے واقف تھے۔ لیکن جب مجھے حقیقت حال کا علم ہوا تو میرے دل کو شدید دھچکا لگا میں نے پروفیسر سعید صاحب سے پوچھا کہ یہ کیا ہے؟ کہنے لگے قاری صاحب وہ بچہ بڑا نیک ہے جس کے ہاتھ سے سہوا فائر ہو گیا۔ جو ضیاء اللہ حفیظ کو لگ گیا۔ وہ کہتا ہے مجھے نہیں پتہ کس طرح مجھ سے فائر ہو گیا۔

سوال۔ حافظ سعید صاحب نے آپ کے سامنے اس بات کا اعتراف کیا کہ ضیاء الحفیظ کمیونسٹ کی گولی سے نہیں مرکز الدعوۃ ہی کے کسی لڑکے کے فائر سے شہید ہوا جو غلطی سے

چل گیا تھا؟

جواب۔ ہاں بالکل پروفیسر (صاحب) نے اس بات کا اقرار کیا اور جس لڑکے سے گولی لگی اس کا نام بتایا۔ براہ مہربانی آپ اسطرح لکھیں جسطرح میں کہہ رہا ہوں۔ میں پوری ذمہ داری سے بات کہہ رہا ہوں۔ اگر قوم کا ایک بچہ بھی ظلم و بربریت سے بچ جاتا ہے۔ تو آپ کا بہت بڑا احسان ہوا گا۔

سوال۔ کیا ابتداء میں مرکز الدعوۃ والوں کو بھی واقعہ کا صحیح علم نہیں تھا۔ جس کی وجہ سے انہوں نے مجلّہ الدعوۃ میں حقیقت کے برعکس رپورٹ شائع کی؟

جواب۔ پتہ کیوں نہیں تھا۔ جناب سب پتہ تھا مجلّہ الدعوۃ میں جان بوجھ کر جھوٹی رپورٹ بڑی مہارت سے بنا کر چھاپی گئی۔ یہ مجلّہ الدعوۃ والوں کی عادت ہے۔ وہ عوام کو کیش کرنے کے لئے جھوٹے اور من گھڑت شہادتوں کے واقعات بالکل افسانوی انداز میں لکھ کر چھاپتا ہے۔ یہاں آپ مجلّہ الدعوۃ میں چھپنے والی رپورٹوں کی صحت کا اندازہ کر سکتے ہیں۔ جب وہ ایک عالم دین کے بیٹے سے متعلق جھوٹی اور منگھڑت رپورٹ شائع کر سکتے ہیں تو عام اہلحدیث خاندان تو کیا حیثیت رکھتے ہیں۔

سوال۔ اس بات میں کہاں تک صداقت ہے کہ مرکز الدعوۃ نے آپ کو بطور دیت کچھ رقم ادا کر دی ہے؟

جواب۔ یہ جھوٹ ہے۔ انتہا کر دی ہے۔ چالبازی کی۔ انہوں نے چالیس ہزار روپے کا ڈرافٹ چھپوا کر ہزاروں کی تعداد میں پنجاب اور کراچی میں بھی تقسیم کئے ہیں۔ مجھے بتائیں ایسا دنیا میں کونسا بینک ہے جو پیسے مجھے دے دے اور چیک ان کے حوالے کر دے۔ کتنا بڑا مذاق ہے۔ اس شخص کے ساتھ جس کا کلیجہ چھیدا گیا ہے۔ ضیاء الحفیظ کی والدہ اس غم میں پاگل ہوگئی ہے۔



سوال۔ الدعوۃ والوں کی شرعی عدالت میں بھی مسئلے کو اٹھایا گیا۔

جواب۔ ایسی شرعی عدالت جسکے جج مفتی عبدالرحمٰن صاحب تھے جوان کے اپنے آدمی تھے۔ جن کو میں قتل میں ملوث کہتا ہوں۔ ان کا کھا کر ان کا پی کر ان سے تنخواہ لے کر ان کے اے سی کمروں میں بیٹھ کر فیصلہ کریں۔ ہم مقتولوں کا کہاں کا انصاف ہے؟ ٥ مفتی عبدالرحمٰن (صاحب) نے راولپنڈی میں یہ جھوٹ بولا کہ میں نے قاری عبدالحفیظ کو (پانچ لاکھ یا غالباً دس لاکھ کہا تھا) دس لاکھ روپے دیئے ہیں اسی طرح مرکز الدعوۃ کے ہی آدمی عبدالغفار اعوان (صاحب) نے میرے داماد کو کہا کہ اگر ہم نے اسے مارا ہے تو اس کی قیمت بھی ادا کر دی ہے۔

سوال۔ شرعی اصطلاح میں لفظ جہاد کن معنوں میں استعمال ہوتا ہے؟

جواب۔ جدوجہد کے معنوں میں کوشش کے معنی میں ہاتھ سے تلوار سے زبان سے قلم سے کی جانے والی ہر وہ کوشش جس کا مقصد اللہ کے دین کی سربلندی ہو جہاد ہے۔ جہاد کے مفہوم کو ایک خاص مقصد کے تحت محدود کیا جا رہا ہے۔ وہ خاص مقصد دولت اکٹھی کرنا ہے۔ مرکز الدعوۃ اور اس کے لیڈر خود اچھی طرح سمجھتے ہیں۔ کہ جو کچھ یہ کر رہے ہیں۔ جہاد وہاد نہیں ہے بلکہ یہ ان کا کاروبار ہے اگر یہ جہاد کشمیر کو واقعی جہاد سمجھتے تو ان میں سے کسی کا بچہ وہاں شہید ہوا ہوتا کوئی زخمی ہوا ہوتا۔ لیکن اپنے بچوں کو بچا کر رکھتے ہیں۔ دوسروں کے بچوں کو مرواتے ہیں۔ اس کا مطلب یہ ہے۔ کہ وہ خود اس کام میں مخلص نہیں ہیں ٥ عوام اہلحدیث بڑی سادہ لوح ہے۔ انہوں نے گہرائی میں جا کر نہیں دیکھا کہ کیا ہو رہا ہے۔ کوئی لمبی داڑھی رکھ لے اور شلوار ٹخنوں سے اوپر کر لے بس اس پر اعتماد کر لیں گے۔ باقی خواہ وہ لڑکیاں بیچتا رہے یا پوری جماعت کو بیچ کر کھا جائے اس کو کچھ نہیں کہیں گے۔

سوال۔ قرآن ہمیں کسی کی مخالفت میں حد سے آگے نکلنے سے منع کرتا ہے؟ آپ عوامی

اجتماعات میں ان کے خلاف بڑی سخت زبان استعمال کرتے ہیں۔ ایسا کیوں کرتے ہیں؟
جواب۔ میرے ساتھ ظلم ہوا ہے میرا حق ہے کہ جن لوگوں نے مجھ پر ظلم کیا ہے ان کے خلاف آواز بلند کروں یہ میرا حق ہے جو قرآن نے مجھے دیا ہے (ترجمہ) اللہ اس بات کو پسند نہیں کرتا کہ کوئی کسی کو اعلانیہ بُرا کہے مگر وہ جو مظلوم ہوا۔ اگر میں عوامی اجتماعات میں اعلانیہ مخالفت کرتا ہوں تو میرا یہ عمل قرآن کے عین مطابق ہے..... ان لوگوں نے اپنی شلواریں پنڈلیوں تک لوگوں کو دکھانے کیلئے کی ہیں ان کے نزدیک بس سارا تقوٰی اسی میں ہے۔

(ماہنامہ صراط مستقیم (اہلحدیث) اکتوبر ۹۴ء کراچی)

## مرکز ''الدعوۃ'' دہشت گردی کی علامت بن کر اُبھر رہا ہے

اغوا کی کاروائی۔ ''اہلحدیث جانباز فورس کے ترجمان نے تفصیلات بتاتے ہوئے کہا کہ ۱۸ اکتوبر کی شب خالد جاوید علوی کی نگرانی میں ایک ٹیم لاہور گوجرانوالہ جی ٹی روڈ پر ماہنامہ صراط مستقیم اور اہلحدیث جانباز فورس کی چاکنگ کر رہی تھی کہ مرکز الدعوۃ والاشاد کی دو گاڑیاں ان کے قریب آ کر رکیں اور ان میں سے برآمد ہونے والے افراد خالد جاوید علوی اور جانباز کارکنان پر ٹوٹ پڑے۔ اور انھیں زبردستی اغوا کر کے مرکز طیبہ ننگل ساہداں مرید کے میں واقع ٹارچر سیل لے گئے جہاں انھیں بدترین تشدد کا نشانہ بنایا گیا۔

اہلحدیث جانباز فورس کے ترجمان کے مطابق ماہ اکتوبر کے صراط مستقیم میں مولانا اختر محمدی کی جہاد پالیسی منظر عام پر آنے کے بعد اس پالیسی کو جس طرح علماء اہلحدیث اور عوام اہلحدیث میں زبردست پذیرائی حاصل ہوئی ہے اس سے مرکز الدعوۃ الارشاد بوکھلاہٹ کا شکار ہے کیونکہ ان کے پاس اپنی جہاد پالیسی کے دفاع کا کوئی مدلل اور موثر جواب نہیں



ہے۔ اہلحدیث جانباز فورس کے ترجمان کے مطابق یہ بات بھی کوئی غیر معمولی نہیں کہ جب کسی کے پاس اپنے موقف کے دفاع کے لئے دلائل نہ ہوں تو پھر وہ تشدد کے ذریعے اپنی بات صحیح ثابت کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ چنانچہ مرکز الدعوۃ والارشاد بھی اس وقت اسی کیفیت کا شکار ہے۔ کیونکہ اہلحدیث جانباز فورس کی جہاد پالیسی کے آئینے میں انھیں اپنے پلڑے میں سوائے وسائل اور توانائیوں کے ضیاع کے اور کچھ نظر نہیں آ رہا۔

اہلحدیث جانباز فورس کے ترجمان کے مطابق خالد جاوید علوی کو عرصہ دراز سے قتل کی دھمکیاں دی جا رہی تھیں۔ خالد جاوید علوی کا جرم یہ تھا کہ وہ مرکز الدعوۃ کے متعدد سرکردہ رہنماؤں کو مختلف موضوعات پر مباحثوں میں لاجواب کر دیتے تھے دلائل کے میدان میں شکست کے بعد تشدد کا راستہ اپنایا گیا یہاں تک انھیں واجب القتل قرار دیا گیا۔ چند ماہ پہلے مرکز الدعوۃ کے ہیڈ کوارٹر میں خالد علوی کے ساتھ انتہائی نامناسب رویہ اپنایا اور انھیں زبردستی مرکز الدعوۃ سے باہر نکال دیا اور اب اغوا جیسی شرمناک حرکت کا ارتکاب کیا۔ (مبینہ طور پر تشدد کرنیوالوں میں ابونصر جاوید، شبیر احمد، ابوشعیب، عبدالرحمٰن نمایاں تھے) تشدد کے بعد زخمی حالت میں خالد جاوید علوی اور چار کارکنان کو جی ٹی روڈ پر چھوڑ دیا گیا۔ شدید زخمی حالت میں خالد علوی کو میو ہسپتال کے ایمرجنسی وارڈ میں داخل کر دیا گیا۔

اہلحدیث جانباز فورس کے ترجمان کے مطابق مرکز الدعوۃ والارشاد کی جانب سے اغوا اور تشدد کی کاروائی کا ایک افسوس ناک پہلو یہ بھی ہے کہ یہ کاروائی مرکز طیبہ میں موجود ایک اسٹال والے کے بقول حافظ سعید صاحب نے پندرہ بیس کارکنان کا قافلہ بذات خود روانہ کیا۔ کہ انھیں ایک مرتبہ پکڑ کر یہاں لے آؤ۔

مذمت۔ دریں اثناء جماعت اہلحدیث پاکستان کے سرپرست حافظ عبدالقادر روپڑی نے اپنے اخباری بیان میں خالد جاوید علوی اور اہلحدیث جانباز فورس لاہور کے چار

کارکنان کے اغواء اور تشدد کی شدید مذمت کی ہے اور اسے انتہائی شرمناک قرار دیا۔ ○ علاوہ ازیں متحدہ جمعیت اہلحدیث پاکستان کے امیر مولانا محمد حسین شیخوپوری۔ مرکزی جماعت اہلحدیث پاکستان کے امیر حافظ زبیر احمد ظہیر صاحب، جمعیت علماء اہلحدیث کے سربراہ قاضی عبدالقدیر خاموش صاحب مرکزی جمعیت اہلحدیث پاکستان کے راہنما قاری عبدالحفیظ فیصل آبادی سمیت متعدد علماء اور اہم جماعتی شخصیات نے اغواء اور تشدد کی اس کاروائی کی شدید مذمت کی ہے اور کہا ہے کہ جماعتی اختلاف میں تشدد کا رجحان پوری اہلحدیث جماعت کیلئے خطرناک ثابت ہوسکتا ہے ○ اتفاق ہے اہلحدیث یوتھ فورس کے ایک کارکن کے ہاتھ میں موجود ماہنامہ ''صراط مستقیم'' اجتماع کے منتظمین کی نظر میں آگیا۔ عینی شاہدین کے مطابق اجتماع کے منتظمین نے ''صراط مستقیم کا وہ شمارہ یوتھ فورس کے کارکن کے ہاتھ سے چھینا اور آیات واحادیث کی بے حرمتی کا خیال کئے بغیر اسے پرزہ پرزہ کرکے زمین پر پھینک دیا اور ساتھ ہی ساتھ فورس کے کارکن کی خاصی مرمت بھی کی ○ ایک اور مصدقہ افسوس ناک رپورٹ یہ بھی ہے کہ مرکزی جمعیت اہلحدیث کے ناظم و فنڈ الدعوۃ کے تربیتی اجتماع میں ہفت روزہ اہلحدیث'' مفت تقسیم کررہے تھے کہ الدعوۃ کے منتظمین نے نہ صرف ان سے وہ شمارے چھین لئے بلکہ انھیں زدوکوب بھی کیا ○ ماہنامہ صراط مستقیم مرکز الدعوۃ والارشاد کے ذمہ داران کو انتہائی مخلصانہ مشورہ دیتا ہے کہ خدارا آپ اہلحدیث عوام اور اہلحدیث جماعتوں کے لئے اپنائی گئی اپنی پالیسی پر نظر ثانی کریں۔ ہر کسی کو اصولی اختلاف کا حق دیں۔ اپنی دعوت کی سچائی اور دلائل کے ذریعے لوگوں کے دل ودماغ کو مسخر کرنے کی جدوجہد کرنا ہر ایک کا حق ہے اسے استعمال کرنا چاہیے لیکن تشدد کے ذریعے اہلحدیث جماعت یا اہلحدیث عوام پر تسلط قائم کرنے کی کوشش کرنا کسی بھی طرح مناسب نہیں ہے۔ ۱۸ ستمبر کو لاہور میں ممتاز عالم دین قاری عبدالحفیظ فیصل آبادی پر قاتلانہ



حملہ، جامع مسجد اہلحدیث کورٹ روڈ کراچی میں ایک اہلحدیث نوجوان کا تشدد کرکے قتل اور اب اہلحدیث جانباز فورس کے کارکنوں کے اغواء اور تشدد سے مرکز الدعوۃ اہلحدیثوں میں دہشت گردی کی علامت بن کر ابھر رہا ہے۔

○۔ ماہنامہ صراط مستقیم کو مرکز الدعوۃ والدعوۃ والارشاد کے خلاف بہت سے خطوط اور تحریریں موصول ہوتی رہی ہیں۔ جن میں سے بعض کے ساتھ اپنے موقف کو صحیح ثابت کرنے کیلئے دستاویزی ثبوت بھی تھے لیکن تاحال قارئین جانتے ہیں کہ ایسی کوئی تحریر شائع نہیں کی گئی۔

(ماہنامہ صراط مستقیم (اہلحدیث) نومبر ۹۴ء کراچی)

## رسالہ ''اہلحدیث'' بنام ''دعوت وارشاد''

''مریدکے: میں دعوت وارشاد کے ساتویں سالانہ اجتماع کے موقع پر جمعیت ''اہلحدیث'' کے ترجمان ہفت روزہ ''اہلحدیث'' لاہور نے لکھا ہے کہ ○ اب جبکہ اجتماع کے نام پر ایک اور موقع پیدا کیا گیا ہے جماعت میں انتشار کو مستحکم کرنے کا ○ اور موحدین کو کافر و مشرک'' بنانے کا ..........○ جہاد کے نام پر اہلحدیث عوام کو ورغلانے کا اور کشمیری مجاہدین کے خلاف لڑانے کا.....○ صرف یہی نہیں بلکہ مدیر ''الدعوۃ'' امیر حمزہ (جن کے بیان کردہ شہید زندہ گھروں کو آجاتے ہیں۔) نے ''عربستان سے نورستان تک'' نامی کتاب میں شیخ جمیل الرحمٰن کے متعلق لکھا سلفیت کے روپ میں سلفیت کا بھیانک دشمن''

سوال یہ ہے کہ حافظ میر محمدی صاحب سے وہ کیا ''کفر بواح'' ہوا ہے کہ حافظ سعید اینڈ کمپنی نے ان کی ''شرعی امارت'' چھوڑی ہے؟ اور خود کو امیر لکھنے لگے ہیں میر محمدی اب بھی امیر ہیں پھر حضرت حافظ سعید بتائیں گے؟ کہ ایک امیر کے ہوتے ہوئے امیر بننے والے کیلئے شرعی حکم کیا ہے؟ کیا امیر کے ہوتے ہوئے دوسرا امیر بننے والا امیر واجب القتل نہیں؟

(ہفت روزہ ۲۱/۱۰/۹۴ء اہلحدیث لاہور)

لمحہ فکریہ نام نہاد ''الدعوہ والارشاد کے مرکز طیبہ'' (مریدکے) کے متعلق انہی کے ہم مسلک رسالہ اہلحدیث ''لاہور ''صراط مستقیم'' کراچی کے انکشافات حکومت و برادرانِ وطن کیلئے لمحہ فکریہ ہے۔

تحقیق اہلحدیث۔ یہ وہ کتاب ہے جو غیر مقلدین سے صرف ایک سوال پر کتاب بن گئی۔ نام نہاد اہلحدیثوں کا یہ عام وطیرہ ہے۔ کہ اپنی بدعقیدگی و گمراہی کی پردہ پوشی کیلئے اہل سنت کے امور خیر کو بے دھڑک و بدعت قرار دیتے ہیں۔ اور بات بات پر مطالبہ کرتے ہیں۔ کہ اس کام کا ثبوت کیا ہے۔ حدیث میں کہاں آیا ہے۔ دور رسالت میں ایسا نہیں ہوا o غیر مقلدین کے ان غیر معقول و بے اصول اعتراضات پر ان سے صرف ایک سوال کیا گیا تھا۔ کہ اہلسنت سے ہر مباح و مستحب کی دلیل و حدیث کا مطالبہ کرنے والو۔ پہلے اپنے نام و بنیاد کی دلیل تو دو۔ اور بطور جماعت ''حدیث سے اپنا اہلحدیث ہونا ثابت کرو'' o نام نہاد ''اہلحدیث'' حدیث سے اپنے نام کا ثبوت تو نہ دے سکے اور ادھر ادھر ہاتھ پاؤں مارتے ہوئے۔ اپنے ہی جال میں پھنستے چلے گئے۔ زیر نظر کتاب ''تحقیق اہلحدیث'' میں اس تمام صورت حال کی تفصیل و اس کا محاسبہ کیا گیا ہے۔ o اور وہابیوں کے عقائد باطلہ ان کی تاریخ و انگریز دوستی اور بالخصوص ''بدعات اہلحدیث'' کی خوب نقاب کشائی کی گئی ہے۔ جس کے باعث یہ کتاب بہت سے مسائل و جوابات و حوالہ جات کا خزینہ ذخیرہ بن گئی ہے۔ اور اس وقت اس کا تیسرا خوبصورت ایڈیشن پیش خدمت ہے۔ جو اصحاب تحقیق و اہل علم و انصاف و مناظرین اہلسنت کیلئے بہت کام کی چیز اور اپنی نوعیت کی بہت اہم پیش کش ہے۔

تقسیم کار سنی دارالاشاعت علویہ رضویہ A/150 قائداعظم مارکیٹ ڈجکوٹ روڈ فیصل آباد

